روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف خزینہ روحانیات

# ماہنامہ خزینہ روحانیات لاہور

جلد نمبر 12 | شمارہ نمبر 1 | قیمت: 60 روپے | MAY' 2021



قرآن سے شفاء

چاند گہن کے عملیات

مندرہ شریف

لوح شادی

کالی ماتا کے وار کا توڑ

جنات سے نجات کے روحانی اعمال

یوسوئی ریکی (Reiki)

تسخیر خلائق اور فتوحات کا لاثانی عمل

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

# بندش کے سرتاج عمل کے عامل بنیں

**شاگردوں کیلئے 4100 روپے**

**چاند گرہن** آغاز 23 مئی صبح 08:47۔ اختتام 23 مئی شام 13:49۔ **سورج گرہن** آغاز 10 جون صبح 08:12۔ اختتام 10 جون دوپہر 13:11۔

یہ بندش کا سرتاج عمل ہے۔ بندش سے مراد کسی چیز کو باندھنے کے ہیں۔ یہ عمل خیر اور شر، دونوں میں چلتا ہے۔ اس عمل سے کئی کام لیے جاسکتے ہیں جن کی مختصر تفصیل درج ذیل ہے۔ یاد رہے کہ بندش کا عمل صرف اور صرف اس جگہ کیا جائے، جہاں شریعت اجازت دے۔ کسی معتبر مفتی صاحب سے پوچھ کر عمل کیا جائے۔ جو لوگ ناجائز کریں گے، ان شاء اللہ، ان کا عمل بھی بے اثر ہوگا اور شدید رجعت بھی ہوگی۔ ادارہ ایسے تمام افراد سے بری الذمہ ہے۔

**اس عمل سے درج ذیل کام لے سکتے ہیں۔**

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شادی | منگنی | رشتہ | محبت | طلاق | بدکاری | ناجائز تعلقات | زنا | بدفعلی |
| مرض | حمل | معاش | نوکری | ترقی | عہدہ | بری عادات | زبان بندی | دشمن |

**نوٹ** اس طرح کے اور بہت سے کام ہیں جو کیے جاسکتے ہیں۔ ہمارا مقصد اس علم کو سکھانے سے ہرگز یہ نہیں کہ معاشرے میں فساد پھیلے۔ اس لئے یہ عمل ہر کسی کو نہیں سکھایا جاتا۔ ضرورت پڑنے پر حلف نامہ بھی لیا جاسکتا ہے۔ حروف صوامت کے وہ عاملین، جنہوں نے یہ عمل کسی اور کی زیر نگرانی کیا ہو، وہ خصوصی اعمال کی کاپی 1500 روپے میں حاصل کریں۔

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جاسکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جاسکے۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی اعمال کے عامل بن سکتے ہیں۔

**چاند گرہن** آغاز 23 مئی صبح 08:47۔ اختتام 23 مئی شام 13:49۔

**نورانی اعمال:** حصارِ خاص ◄ حصارِ قرآنی کبیر ◄ دعائے حیدری ◄ سات سلام ◄ آیت شفاء ◄ منزل کا عمل ◄ سورۃ اخلاص ◄ سورۃ جن ◄ سورۃ قریش ◄ اَلْحَسْبُھُمْ کے عمل کے عامل بنیں

**علوی نورانی اعمال:** عمل باندھ جادو ◄ عمل عصائے کلیم اللہ ◄ مندرہ شاہ علی ◄ مندرہ کبیر ◄ نورانی مندرہ

**خاص خاص اعمال:** بکرے والا عمل ◄ سری والا عمل ◄ تھیلی والا عمل ◄ اونٹ کی ہڈی والا عمل

**سورج گرہن** آغاز 10 جون صبح 08:12۔ اختتام 10 جون دوپہر 13:11۔

**علوی اعمال:** چہل کاف 2 ◄ چہل کاف 3 ◄ چہل کاف 4 ◄ قصیدہ غوثیہ عمل حب خاص 1 ◄ عمل حب خاص 2 ◄ عمل واپسی سحر 1 ◄ عمل واپسی سحر 2

**باموکل اعمال:** آیت الکرسی باموکل ◄ آیت قطب باموکل ◄ چہل کاف باموکل ◄ سورۃ اخلاص باموکل 1 سورۃ اخلاص باموکل 2 سورۃ مزمل باموکل ◄ سورۃ یٰسین باموکل ◄ سورۃ فیل باموکل ◄ سورۃ جن باموکل ◄ سورۃ کوثر باموکل ◄ سلام قولا من رب رحیم باموکل ◄ حسبنا اللہ ونعم الوکیل باموکل ◄ بسم اللہ باموکل ◄ اللہ الصمد باموکل ◄ آیت کریمہ باموکل

روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال ''دو خاص نمبر'' شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 12 | رمضان المبارک، شوال المکرم ۱۴۴۲ھ / مئی 2021ء | شمارہ 1

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: حکیم مولانا قاری سلیم اللہ ظفر صاحب



darulamal.org/magazines/ruhani

khazinaeruhaniyaat@gmail.com

khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات

0322-4773786, 042-35410586


## مجلس مشاورت



## قیمت 60 روپے

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک **800** روپے، رجسٹرڈ ڈاک **1200** روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ **TCS**: لاہور کے لیے **1300** روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: **1550** روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: **2100** روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Email: **700** روپے

**نوٹ:** ہر ماہ کی یکم تاریخ کو رسالہ Email کیا جائے گا

**مشیر قانونی:** چوہدری فیصل منظور (ایڈووکیٹ ہائی کورٹ)

**ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں**

**بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا**

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

### ضروری ہدایات:

1. رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ / بینک ڈپازٹ سلپ **0302-8401977** پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجیے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔
2. موبائل اکاؤنٹس سے رقم نکلوانے پر اضافی چارجز کمپنی والے وصول کرتے ہیں۔ اس لئے موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروانے کی صورت میں اضافی چارجز بل میں لگائے جائیں گے۔

**1 منی آرڈر:** بنام دار العمل چشتیہ، **586** کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔

**2 موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔

easypaisa بنام خالد مقبول۔ **03437772772**

JazzCash بنام مکتبۃ العارف۔ **1** **03028401977**

**2** **#0*786*** ملائیں اور **Till Id _ 0016 5958** درج کریں۔

UBL Omni بنام خالد مقبول۔ **03437772772**

Upaisa بنام خالد مقبول۔ **33343082867**

**3 بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔

**1 برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:**

بنام **Khazina-e-Ruhaniyaat** برانچ کوڈ **(0288)** اکاؤنٹ نمبر **0102830736**

**2 برائے دیگر تمام شعبہ جات:**

بنام **Darol-Amal** برانچ کوڈ **(0212)** اکاؤنٹ نمبر **0102913466**

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجئے: **darulamal.org/payment**


دار العمل چشتیہ لاہور پاکستان

darulamal.org

info@darulamal.org

darulamalchisht darulamalchishtia

موبائل: 0343-7772772, 0322-7772772

موبائل: 0312-7772772, 0306-7772772 (ufone)

پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586



خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دار العمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

مئی 2021ء

رمضان المبارک ۱۴۴۲ھ
شوال المکرم ۱۴۴۲ھ



## عید الفطر مبارک ہو!!!

پیر طریقت استاذ العاملین حضرت ڈاکٹر خالد مقبول صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ اور ادارہ دارالعمل چشتیہ کے تمام اراکین، ماہنامہ خزینۂ روحانیات کی مکمل ٹیم کی طرف سے تمام قارئین کو دل کی گہرائیوں سے بہت بہت عید الفطر مبارک ہو۔

اللہ پاک تمام اُمت مسلمہ کی ماہ صیام میں کی جانے والی تمام عبادات کو قبول فرمائے! کورونا اور قرب قیامت کے تمام فتنوں، آزمائشوں، امتحانات وآفات سے اُمت مسلمہ کی خصوصی حفاظت فرمائے۔

اللہ پاک تمام اُمت مسلمہ کو عید الفطر کی سچی خوشیاں نصیب فرمائے اور ہم سب کو عید کی خوشیوں میں اپنے تمام غریب رشتہ داروں، پڑوسیوں، اہل علاقہ کو شریک کرنے اور ان کا خیال رکھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

# حمد

جو سارے عالم پہ چھا رہا ہے وہی خدا ہے
اور اپنی قدرت دکھا رہا ہے وہی خدا ہے

حسین کلیاں کھلا رہا ہے وہی خدا ہے
گلوں میں خوشبو جگا رہا ہے وہی خدا ہے

جو جگمگاتے ہوئے ستاروں کی آسماں پر
حسین چادر بچھا رہا ہے وہی خدا ہے

جو کاٹ کر کوہسار شب اپنی حکمتوں سے
افق سے سورج اُگا رہا ہے وہی خدا ہے

جو سر زمین افق پہ اپنی کرامتوں سے
شفق کا گلشن کھلا رہا ہے وہی خدا ہے

جو صرف مٹی کو آدمی کا وجود دے کر
بنا رہا ہے، مٹا رہا ہے وہی خدا ہے

چمکتے تاروں، مہکتے پھولوں میں ہم کو شاکر
جو روپ اپنا دکھا رہا ہے وہی خدا ہے

(شاکر ادیبی)

# نعت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

جا زندگی مدینے سے جھونکے ہوا کے لا
شاید حضور ہم سے خفا ہیں منا کے لا

ٹکڑوں میں بٹ گئی ہے اُمت رسول ﷺ کی
ابوبکرؓ سے کچھ آئینے صدق و صفا کے لا

دنیا بہت ہی تنگ مسلماں پہ ہو گئی
فاروقؓ کے زمانے کے نقشے اُٹھا کے لا

گمراہ کر دیا ہے نظر کے فریب نے
عثمانؓ سے زاویے ذرا شرم و حیا کے لا

یورپ میں مارا مارا نہ پھریئے گدائے علم
دروازہ علیؓ سے یہ خیرات جا کے لا

باطل سے دب رہی ہے اُمت رسول ﷺ کی
منظر ذرا حسینؓ سے کچھ کربلا کے لا

جا زندگی مدینے سے جھونکے ہوا کے لا
شاید حضور ﷺ ہم سے خفا ہیں منا کے لا

# اداریہ

مولانا علی آفاق

محترم قارئین! السلام علیکم خزینہ روحانیات برصغیر کا واحد علمی، عملی اور اصلاحی رسالہ اور میگزین ہے جس کی وجہ سے، برکت سے اور خصوصی کاوش سے آج تک دنیا بھر میں دکھی، مظلوم، جادو زدہ عوام الناس کی داد رسی، عافیت، شفاء اور ان کے دشمنوں کے نیست و نابود کرنے میں ہزارہا لوگ ناصرف کامیاب ہوئے ہیں بلکہ اب حال پہلے سے اچھا نہیں بلکہ مثالی ہے۔ لوگ اس زمانے میں زمانہ جاہلیت کی طرز پر اتر آئیں ہیں۔ اپنی سوچ، خطرات، طبیعت اور طینت کو حرف آخر سمجھ کر لوگوں کے سامنے جھوٹی انا کی تسکین کی خاطر اپنا سب کچھ داؤ پر لگا کر اگلے گھرانے، خاندان اور افراد کا بیڑا غرق کرنا، دکھ دینا، اذیت میں رکھنا، بیماری میں دیکھنا، بے روزگاری میں دیکھنا اور خوش ہونا، بے اولادی کے حوالے سے جادو کروانا، میاں بیوی کی ناچاقی اور نفرت، عداوت اور طلاق کے آلاؤ جلا کر اپنے کو فاتح اور دوسرے کو مجبور و مقہور دیکھ کر جذبات کی تسکین کی خاطر روپیہ پیسہ بہا کر اور جادوگروں کو کھلا کر خوشی محسوس کرتے ہیں۔ کوئی بے چارہ اولاد کی شادی ہونے کی امید و آس میں آج بیٹیوں کے سروں میں سفید بال دیکھ کر دل تھام کر رہ گیا اور غم میں ہی بستر سے جالگا۔ اسی طرح کوئی بیٹیوں سے غیر انسانی سلوک، ظلم و بربریت، مار پیٹ، گالم گلوچ اور غیر فطری اور غیر مساویانہ سلوک کا دیکھ کر، سُن کر دلبرداشتہ ہے۔

کسی نے بیٹی کی شادی نہیں کی بلکہ اس کو ایسے رکھا جاتا ہے سسرال میں جیسے ماں باپ نے بیٹی بیچی ہے۔ کسی کی بیٹی کو طلاق کی دھمکیوں کا سامنا ہے۔ کسی کو طلاق دے دی گئی ہے، کسی کے سامان جہیز کے کم ہونے پر طعنے ہیں۔ کسی عورت کو صرف اس خدشے کے پیش نظر ساس سے گالی اور مار پیٹ کا سامنا ہے کہ ''کہیں میرے بیٹے پر قبضہ نا ہوجائے۔''

کہیں بہو یا طلاق یافتہ نند کی حکمرانی ہے۔ کوئی بندہ اچھے عہدے، ملازمت اور معاشی استحکام کے بعد اب نان نفقے کی ضرورت کو پورا کرنے کی غرض سے سڑکوں کی خاک چھان رہا ہے۔ کسی کا کاروبار بندش، جادو سفلی عمل کے ذریعے بندھ گیا ہے۔ کسی کو بہو اور سسرال سے ایسے مسائل کا سامنا ہے کہ بہو پر ہر روز ماں، بہن خالہ، پھوپھی کے ہاتھوں میں کھیلنا بسا بسایا گھر تباہ و برباد کرنے پر تلی ہے۔ کسی کو معاشرے، محلے میں، ہمسائیگی میں مختلف مشکلات، بدزبان عورت مرد یا لونڈے لپاٹوں کے سامنے کی سکت نہیں ہے۔ کوئی دفتر میں پریشان ہے، کوئی مقروض ہے، کوئی بے برکتی، بے وبائی اور پریشانی کا شکار ہے، کسی کی اولاد نافرمان ہے، کسی کا گھر شوہر کی شفقت محبت سے محروم ہے (باہر کی دنیا میں شوہر گھر چھوڑ کر چلے جاتے ہیں)۔ یہ ساری بندش، پریشانیاں، دکھ، غم، پریشانیاں اپنی جگہ مگر حل صرف ایک ہے۔ وہ ہے خود مختار ہونا، مضبوط ہونا، خود عمل سیکھنا، دشمن کے دانت کھٹے کرنا سیکھنا، پوری دنیا میں محفوظ و مضبوط، خود مختار اور روحانی اعتبار سے پیروں پر کھڑا ہونا۔ الحمدللہ ہمارا دارالعمل چشتیہ آپ کو جادو، جنات، نظر بد، حسد، دشمن، بار بار جادو کے حملے، گھر میں جادو، جنات کا ڈیرہ بسیرا ختم کرنا اور جادو کی کاٹ کے ساتھ پلٹ بھی سکھاتا ہے اور علاج کے ساتھ حصار، حفاظت، دفاع ایسا مضبوط کہ آئندہ دشمن ہمیں نقصان پہنچانے کی سوچ ہی ترک کردے، واپسی اور پلٹ کے عمل کی برکت سے مزید یہ فائدہ کہ جو دشمن آپ کے خلاف عمل کروائے، جادو کروائے، وہ سارے حالات اس کے گھر میں خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں۔ لہٰذا فوری طور پر رونا چھوڑیں۔ آگے بڑھیں اور کامیابی کو استقبال کا موقع دیں۔

## اہم اعلان

تمام واٹس ایپ ممبران سے گذارش کی جاتی ہے کہ اپنا ای میل آئی ڈی ادارے کو بھیجیں۔ آئندہ ماہنامہ خزینہ روحانیات کا نیا شمارہ ممبران کو ای میل کیا جائے گا۔ البتہ جو ممبران ہر ماہ واٹس ایپ پر **SMS** کریں گے کہ **PDF** واٹس ایپ کی جائے تو ان کو نئے شمارے کی **PDF** واٹس ایپ کی جائے گی۔ جو ممبران ای میل نہیں بھیجیں گے ان کو رسالہ واٹس ایپ کرنے سے ادارہ معذرت خواہ ہے۔ رابطہ **0322-4773786**

# درس قرآن

حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہٗ

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

فَلَمَّا قَضَيْنَا عَلَيْهِ الْمَوْتَ مَا دَلَّهُمْ عَلٰى مَوْتِهٖٓ اِلَّا دَآبَّةُ الْاَرْضِ تَاْكُلُ مِنْسَاَتَهٗ ۚ فَلَمَّا خَرَّ تَبَيَّنَتِ الْجِنُّ اَنْ لَّوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ الْغَيْبَ مَا لَبِثُوْا فِي الْعَذَابِ الْمُهِيْنِ (سورۃ سبا: ۱۴)

صدق اللہ العظیم

آج کے درس قرآن میں آپ پارہ نمبر 22 سورۃ سبا کی آیت مبارکہ نمبر 14 کے ترجمہ اور تفسیر کا مطالعہ فرمائیں گے۔ اس آیت مبارکہ میں اللہ رب العزت فرماتے ہیں کہ جب ہم نے فیصلہ کر لیا سلیمان علیہ السلام کے لیے موت کا تو نہیں خبر ہونے دی جنات وغیرہ کو ان کی موت کی۔ ان کو اس وقت پتا چلا کہ جب زمین کے کیڑے (دیمک) نے ان کے عصا کو کھالیا۔ عصا کو دیمک لگ جانے کی وجہ سے عصا مبارک ٹوٹ گیا اور آپؑ زمین پر تشریف لے آئے۔ آپؑ کے زمین پر تشریف لانے سے جنات کو آپؑ کے وصال شریف کا پتا چلا۔ اس وقت وہ افسوس کرنے لگے کہ کاش ہمیں غیب کا پوشیدہ چیزوں کا علم ہوتا تو ہم اس مشقت والے کام میں ذلت ناک تکلیف میں اب تک مبتلا نہ رہتے۔ گزشتہ درس قرآن میں حضرت سلیمان علیہ السلام کا جنات سے بڑے بڑے کام لینے، قلعے بنوانے، عمارات بنوانے وغیرہ کا ذکر کیا گیا تھا۔ آج کے درس میں آپ کو جنات کے بیت المقدس تعمیر کرنے کی تفصیل بیان کی جائے گی۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے بیت المقدس کی تعمیر بھی جنات کے سپرد کر رکھی تھی۔ جنات دور سے بڑے بڑے پتھر اٹھا کر لاتے اور پھر انہیں تراش تراش کر بیت المقدس کی عمارت میں لگاتے تھے۔ بیت المقدس کی تعمیر کا آغاز تو حضرت سلیمان علیہ السلام کے والد محترم حضرت داوٗد علیہ السلام نے فرمایا تھا۔ مگر وہ وصال شریف کے وقت بقیہ کام حضرت سلیمان علیہ السلام کے ذمے لگا گئے تھے۔ حضرت سلیمان علیہ السلام نے جنات سے بیت المقدس کی تعمیر کا کام مکمل کروایا تھا۔ جب بیت المقدس کی تعمیر تکمیل کے قریب ہوگئی اور حضرت سلیمان علیہ السلام کا اللہ پاک سے ملاقات کا وقت آ گیا تو حضرت سلیمان علیہ السلام بہت پریشان ہوئے۔ ان کو یہ فکر دامن گیر ہوگئی کہ میرے انتقال کے بعد تو جنات کام کو ادھورا چھوڑ دیں گے۔ حکومتی سرگرمیوں، دین کے کاموں، لوگوں کو اللہ پاک کی ذات کی طرف بلانے، اللہ پاک کے احکامات سنانے، اللہ پر ایمان لانے کی دعوت کے ساتھ ساتھ لمبی لمبی عبادات بھی فرمایا کرتے تھے۔ بعض روایات میں آتا ہے کہ آپ ہفتوں ہفتوں، عشروں عشروں عبادات میں ایسے مصروف ہوتے تھے کہ کسی سے کلام تک نہ فرماتے تھے۔ چنانچہ بیت المقدس کا کام بھی، اس کا نقشہ بھی، اس کی مکمل تعمیر کا طریقہ بھی آپ علیہ السلام نے جنات کو سمجھا دیا اور خود عبادت میں مصروف ہوگئے۔ جنات دوران تعمیر بیت المقدس دیکھ رہے تھے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام اپنے عصا مبارک پر ٹیک لگائے عبادت اور ان کی تعمیراتی نگرانی میں شب و روز ان کے پاس کھڑے ہیں۔ حضرت سلیمانؑ عبادت میں مصروف اور جنات بڑی تیزی کے ساتھ بیت المقدس کی تعمیر میں مصروف تھے۔ عبادت کے اسی عالم میں حضرت سلیمان علیہ السلام کا وصال شریف ہوگیا۔ اللہ پاک نے آپ علیہ السلام کو آپؑ کے عصا مبارک کی ٹیک کے ساتھ ایسے ہی تشریف فرما رکھا۔ جنات کو اتنی ہمت وجرأت نہ تھی کہ وہ آپؑ سے کچھ پوچھتے یا آپؑ کے قریب آتے۔ یا یہ کہ آپؑ کی موجودگی میں ذرہ برابر بھی اپنے تعمیراتی کام میں سُستی یا لاپرواہی کرتے۔ مفسرین کرام لکھتے ہیں کہ اس طرح کی حالت میں ایک سال کا عرصہ گزر گیا۔ جب جنات بیت المقدس کی تعمیر کا کام بالکل مکمل کر چکے۔ تو اس وقت اللہ پاک نے آپؑ کی حالت وصال کو ظاہر فرما دیا۔ اس کے ظاہر ہونے کا سبب دیمک کو بنایا۔ جس عصا مبارک سے آپؑ ٹیک لگائے ہوئے تھے۔ اس کو دیمک نے کھانا شروع کر دیا۔ عصا مبارک کو (بقیہ ص 49)

# حضرت سیدنا امام محمد تقی علیہ السلام

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینہ روحانیات)

آپ علیہ السلام کا نام نامی ''محمد'' ہے۔ حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام کے صاحبزادے ہیں۔ آپ علیہ السلام کی کنیت ''ابوجعفر'' ہے۔ چونکہ آپ علیہ السلام کے آبائی سلسلہ نسب میں حضرت سیدنا امام باقر علیہ السلام کی کنیت بھی ''ابوجعفر'' ہے۔ اس لیے آپ علیہ السلام کو ابوجعفر ثانی کہا جاتا ہے۔ آپ علیہ السلام کے کئی القابات تھے۔ جو آپ علیہ السلام کے اوصاف وکمالات کے ترجمان ومظہر تھے۔ جیسا کہ آپ کو متقی وپرہیز ہونے کی وجہ سے امام تقی علیہ السلام کہا جاتا تھا۔ آپؑ کو بہت زیادہ سخی ہونے کی وجہ سے جواد بھی کہا جاتا تھا۔ صابر، شاکر اور قناعت پسند ہونے کی وجہ سے آپ علیہ السلام کو ''قانع'' بھی کہا جاتا تھا۔ ہر ایک کا محبوب ہونے کی وجہ سے آپ علیہ السلام کو مرتضیٰ بھی کہا جاتا تھا۔ لیکن تمام القابات میں سے تمام القابات میں سے 2 لقب سیدنا امام تقی علیہ السلام اور سیدنا امام جواد علیہ السلام زیادہ مشہور تھے۔ آپ علیہ السلام کی پیدائش مدینہ منورہ میں ہوئی تھی۔ بعد میں آپ علیہ السلام اپنے والد ماجد حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام کے ساتھ بغداد منتقل ہو گئے تھے۔ آپ علیہ السلام کی شادی مبارک خلیفہ مامون الرشید عباسی کی صاحبزادی امام الفضلؒ کے ساتھ ہوئی۔ آپ علیہ السلام کی ابتدائی عمر کا عرض کرتا ہوں کہ والد محترم کے انتقال کے بعد جب آپ کی عمر مبارک 9 سال تھی۔ آپ بغداد کے بچوں کے ہمراہ کھیل رہے تھے، اتنے میں خلیفہ مامون الرشید وہاں سے گزرا۔ اس کا لشکر اور لشکر کے ہمراہ سپاہی دیکھ کر سب بچے بھاگ گئے مگر آپ علیہ السلام وہیں کھڑے رہے۔ بادشاہ دور سے بچوں کے بھاگنے کا منظر دیکھ رہا تھا۔ آپ علیہ السلام کو کھڑا دیکھ کر پوچھنے لگا۔ مامنعك من الانصراف؟ اے بچے آپ دوسرے بچوں کے ساتھ گئے کیوں نہیں؟ آپؑ نے بغیر ہچکچائے بڑی متانت سے جواب ارشاد فرمایا کہ: اے امیر المومنین! نہ راستہ تنگ ہے کہ میں راستہ چھوڑ کر جاتا اور نہ ہی میں کوئی مجرم ہوں کہ ڈر کر بھاگتا۔ آپ امیر المومنین ہیں اور ہم آپ سے اچھا گمان رکھتے ہیں کہ آپ بے قصور آدمی کو کچھ نہیں کہتے۔ مامون الرشید آپ علیہ السلام کی گفتگو سے بہت متاثر ہوا اور آپ علیہ السلام کا نام پوچھا تو آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ ''محمد بن علی رضا'' ہوں، مامون الرشید نے جب یہ سنا تو بہت خوش ہوا۔ مامون الرشید اس وقت شکار کیلئے جا رہا تھا۔ شکار سے جب اس کی واپسی ہوئی تو اتفاق کی بات ہے کہ اس وقت بھی راستے میں ہی تھے۔ مامون الرشید آپ کے قریب آ کر ٹھہر گیا اور اپنے ہاتھ میں کوئی چیز لے کر مٹھی بند کر کے پوچھا کہ بتلاؤ بیٹے میری مٹھی میں کیا ہے؟ تو آپ نے فرمایا کہ تمہاری مٹھی میں مچھلی کا چھوٹا سا بچہ ہے، جو تمہارا شکاری باز پکڑ کے لایا تھا تم آل رسول کا امتحان لیتے ہو، تم جانتے نہیں کہ اللہ پاک آل رسول کو ہمیشہ عزتوں سے ہی سرفراز فرماتا ہے۔ مامون الرشید آپؑ کا جواب سن کر بہت ہی زیادہ خوش ہوا اور اس نے عجیب جملہ کہا، کہنے لگا: ''انت ابن الرضا حقا ومن بيت المصطفیٰ صدقا'' کہ اے بیٹے! آپ علیہ السلام اپنے والد محترم سیدنا امام علی رضا علیہ السلام کے حقیقی جانشین ہیں اور واقعی آپ علیہ السلام خاندان نبوت کے ہی چشم وچراغ ہیں۔ آپؑ سے متاثر ہو کر ہی خلیفہ مامون الرشید نے آپ علیہ السلام سے اپنی بیٹی کا نکاح کیا تھا۔ پوری زندگی خلیفہ مامون الرشید آپ علیہ السلام کا بہت ادب واحترام اور عزت واکرام کرتا رہا۔ آپ علیہ السلام کے 4 صاحبزادے اور 4 ہی صاحبزادیاں تھیں۔ آپ علیہ السلام کی اولاد کے اسماء گرامی (۱) سیدنا علی الہادیؒ (۲) سیدنا موسیٰ المبرقعؒ (۳) سیدنا محمدؒ (۴) سیدنا حسنؒ (۵) سیدہ حکیمہ علیہا السلام (۶) سیدہ بریہہ علیہا السلام (۷) سیدہ امامہ علیہا السلام (۸) سیدہ فاطمہ علیہا السلام ہیں۔ آپ بہت بڑے عالم تھے۔ علم قرآن، علم حدیث اور علم فقہ پر آپ علیہ السلام کو مکمل عبور حاصل تھا۔ ایک مرتبہ آپ علیہ السلام نے اپنے والد محترم سے ایک روایت نقل فرمائی اور اوپر تک اس روایت کی سند نقل فرماتے ہوئے فرمایا کہ حضرت سیدنا علی بن طالب علیہ السلام رماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اے علی علیہ السلام! استخارہ کرنے والا کبھی نقصان نہیں اٹھاتا۔ اے علی علیہ السلام! مشورے سے چلنے والا کبھی نہیں پچھتاتا۔ اے علی علیہ السلام! سفر رات کو کیا کرو کیونکہ رات کے وقت فاصلہ جلدی سمٹ جاتا ہے۔ اے علی علیہ السلام! اپنے کاموں کی ابتدا اللہ پاک کے بابرکت نام سے علی الصبح ہی کر دیا کرو کہ اللہ پاک نے میری امت کیلئے صبح کا وقت (بقیہ ص 11)

# بزرگوں سے اصلاحی تعلق قائم کیجیے!

شیخ الحدیث والتفسیر مفتی عبدالباری دامت برکاتہم

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کا ایک مقصد قرآن کریم نے تزکیۂ قلب بیان کیا ہے، ارشاد باری ہے هُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ وَ یُزَكِّیْهِمْ وَ یُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ الْحِكْمَةَ (سورۂ جمعہ، آیت:۲) "وہی ہے وہ ذات جس نے ان پڑھوں میں انہی میں کا ایک رسول بھیجا جو ان کے سامنے اس کی آیتوں کو پڑھ کر سناتا ہے، ان کا تزکیہ کرتا ہے اور ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دیتا ہے۔"

تزکیہ قلب دل کی پاکی کو کہا جاتا ہے یعنی انسان کے دل ودماغ کو بے حیائی اور دنیوی آلائشوں سے پاک کرکے اس میں خوفِ آخرت اور اللہ کی محبت پیدا کی جائے، عام طور پر انسانی نفوس کا رجحان ان چیزوں کی طرف ہوتا ہے جو شریعت کے خلاف ہیں، جن میں نفس کو لطف اور مزہ آتا ہے، ان رجحانات کو موڑ کر نفس کو رشد وہدایت اور خیر پر لگانے کی محنتوں کو تصوف وسلوک اور تزکیہ سے تعبیر کیا جاتا ہے، شریعت میں تزکیے کی بڑی اہمیت ہے، اس لیے کہ اگر انسان کا دل پاک ہو جائے، سوچ وفکر قرآنی اصول کے سانچے میں ڈھل جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ معاشرہ صالح اور نیک نہ ہو، زنا کاری، شراب نوشی، ظلم وزیادتی، چوری، ڈاکہ زنی اور ہزار طرح کے جرائم اس لیے وجود میں آتے ہیں کہ دل میں اللہ کا خوف ہے اور نہ آخرت پر یقین، خدا کی قدرت اور وجود کا تصور بلاشبہ بڑے سے بڑے گناہ کے عادی انسان کے ہاتھوں غیر مرئی ہتھکڑیاں اور پاؤں میں بیڑیاں لگا دیتا ہے، پھر وہ اس طرح سنور جاتا ہے کہ رات کے سناٹے میں بھی اس کا ذہن کسی برائی کی طرف نہیں جاتا، دولت کے خزانے میں بھی رہ کر دل میں خیانت کا تصور نہیں آتا۔ بے حیائی کے تمام اسباب ووسائل موجود ہوں، پھر بھی طبیعت اس پر آمادہ نہیں ہوتی، یہی وجہ ہے کہ قرآن نے تزکیہ قلب پر بڑا زور دیا ہے۔ سورہ الاعلیٰ آیت ۱۴ میں ارشاد فرمایا گیا قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى "تحقیق کہ وہ شخص کامیاب ہو گیا جس نے اپنا تزکیہ کیا" یہی مفہوم سورۂ الشمس آیت ۹ میں ان کلمات میں بیان کیا گیا قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰىهَا وَ قَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰىهَا "بلاشبہ وہ آدمی کامیاب ہو گیا جس نے اپنے نفس کو سنوارا اور ناکام ہوا جس نے اس کو خاک میں ملایا یعنی خواہشات نفس کی پیروی کی۔" ان دونوں آیات میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کامیابی اور فوز وصلاح تزکیہ قلب کے ساتھ مربوط ہے، دل پاک وصاف ہے تو اخروی نعمتیں استقبال کریں گی، دنیا میں سکون واطمینان، رعب ودبدبہ، عزت اور بلند مقام تو حاصل ہوگا ہی اسی کے ساتھ جنت کی ابدی راحت رساں چیزیں سامنے حاضر ہوں گی، وہ جب اور جس طرح چاہے گا، کھائے گا اور مزے لے گا، اللہ کی رضامندی اس کو مکمل طور پر حاصل ہوگی۔

عرب قوم جس کے درمیان رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی تھی، پلے، بڑھے اور جوان ہوئے یقیناً وہ ایک خونخوار اور جنگ جو قوم تھی، تہذیب وتمدن سے نابلد، برائیوں کے خوگر، معرفت الٰہی سے کوسوں دور اور طبیعت کے اعتبار سے انتہائی سخت، اجڈ اور گنوار تھی، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر کرم نے ان کو ایسا بدلا کہ ساری دنیا کے لیے وہ ہدایت کے چراغ بن گئے، جو پہلے گنوار تھے مہذب بن گئے، مشرک تھے موحد ہو گئے، سخت تھے نرم ہو گئے، جو پہلے بے حیثیت تھے وہ دنیا کے امام بن گئے، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو صدیقیت کا مقام نہ ملتا اگر رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت نصیب نہ ہوتی، حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو فاروق، حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کو غنی اور ذوالنورین (دو روشنی والے) اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شیر خدا کا خطاب اور اعزاز رسولِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اور محبت کا اثر ہے، حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ اور حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ عرب کے باہر سے تشریف لائے، کوئی تعارف اور شناسائی نہیں، پہلے غلام تھے لیکن اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت وصحبت نے انہیں وہ مقام عطا کیا کہ تمام مسلمانوں کے وہ چہیتے اور سردار بن گئے۔ بقول کسی شاعر

خود نہ تھے جو راہ پہ اوروں کے ہادی بن گئے
کیا نظر تھی جس نے مُردوں کو مسیحا کر دیا

نبی اکرم ﷺ کے بعد صحابہؓ، تابعینؒ، تبع تابعینؒ اور پھر اولیاء اللہؒ اور بزرگانِ دینؒ کی مجالس اور صحبت میں وہ تاثیر پائی جاتی ہے جس سے سخت سے سخت انسان کا دل بھی موم بن جاتا ہے، اللہ کا خوف اور آخرت کی تڑپ پیدا ہوتی ہے، انسانوں کے اندر تکبر ہے، حسد ہے، بغض ہے، حب دنیا ہے، آخرت سے بے فکری ہے، گناہوں سے دلچسپی ہے، اس طرح کے تمام گندے اوصاف شیطانوں کے مکروفریب اور ان کے بہکاوے سے پیدا ہوتے ہیں، صلحاء اور بزرگان دین مدتوں ریاضت سے جن کے نفوس منجھے ہوئے ہوتے ہیں، وہ شیطان کے مکروفریب کو اچھی طرح جانتے ہیں، ان بزرگوں کی صحبت جو اختیار کرتا ہے اور ان کے توسط سے جو ہدایت حاصل کرنا چاہتا ہے یہ نفوسِ قدسیہ ان کو شیطان اور نفس سے بچنے کی تدبیریں بتاتے ہیں، اگر ان کی ہدایات پر عمل کیا جائے تو بہت جلد نفس کے عیوب اور رزائل کا ازالہ ہوجاتا ہے اور ان کی فیض صحبت سے انسان اخلاقِ فاضلہ، معرفت الٰہی، خوفِ خدا، آخرت کی طرف رغبت کی صفات سے متصف ہوتا ہے۔ پھر وہ کہیں بھی رہے اللہ کی قوت گرفت کا احساس ہمیشہ ساتھ رہتا ہے۔ اس کو صوفیا کی اصطلاح میں تصوف وسلوک کہا جاتا ہے۔

تصوف وسلوک اور تزکیہ قلب دونوں ایک چیز ہے، جب دل پاک ہوگا تو خود بخود اللہ کی طرف میلان بڑھے گا، خدا سے قرب دل کی صالحیت پر موقوف ہے، شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا کہ یہ تصوف کیا بلا ہے؟ حضرت نے فرمایا: اس کی ابتدا "انما الاعمال بالنیات" (اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے) سے ہے اور انتہا "اَن تعبد اللّٰہ کانّک تراہ" (اللہ کی اس طرح عبادت کرو کہ گویا تم اسے دیکھ رہے ہو) پر ہے، بظاہر یہ صرف دو جملے ہیں مگر تصوف وسلوک کا خلاصہ اس میں بیان کر دیا گیا ہے۔ یعنی انسان ہزار عمل کرے، اگر نیت درست نہیں ہے تو کوئی بھی عمل مفید نہیں، اس لیے تصوف کے طالب علم کو سب سے پہلے تصحیح نیت کی ترغیب دی جاتی ہے، یہاں سے اس کے سفر کا آغاز ہوتا ہے، جب نیت درست ہوگئ تو اللہ کی رحمتوں کا نزول شروع ہوجاتا ہے، معرفت الٰہی کا یہ راستہ انسان کو اس مرتبہ تک پہنچادیتا ہے کہ عبادت کرتے ہوئے معبود کو گویا وہ اپنی نظروں سے دیکھ رہا ہے، کسی کو جب یہ مقام حاصل ہوجائے تو پھر اس کی شرافت وسعادت کا کیا کہنا، تصوف کا مقصود اصلی شریعت پر چلنا ہے، شریعت کو چھوڑ کر طریقت کی کوئی حیثیت نہیں، حضرات مشائخ نے جو اصلاح نفس کے لیے کچھ تدبیریں اور طریقے تجویز کیے ہیں۔ یہ مقاصد نہیں، وسائل ہیں، ان کی صحبت اور نظروں میں رہ کر آدمی کامل انسان بنتا ہے جس کا خدا نے حکم دیا ہے اور شریعت میں جو مطلوب ومقصود ہے۔

یہ حقیقت ہے کہ پہلے کے مقابلے میں آج مصروفت بڑھتی جارہی ہے، وقت تنگ ہوگیا ہے، لوگوں کو اتنی فرصت نہیں کہ از خود تصوف وسلوک کی راہ پر چل کر کامیابی حاصل کریں، یہ ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے، اس لیے بہتر یہ ہے کہ اہل دل علماء صلحاء اور اولیاء اللہ سے اصلاحی تعلق قائم کیا جائے، ان کی رہنمائی اور قرآن وسنت کی روشنی میں دیئے گئے خطوط پر عمل آوری سے ایک شخص بہت جلد اس راہ کی مسافت کو طے کرسکتا ہے۔ جب بھی وقت ملے فرصت پاکر بزرگان دین کی مجالس سے استفادہ کرنا چاہیے۔ اللہ کے ولی کا اللہ سے بڑا اقرب ہوتا ہے، ان کے مجاہدہ وریاضت کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے ان کی مجالس، صحبت اور نظروں میں تاثیر رکھی ہے، جو محض مطالعہ، وعظ وتقریر، مال وزر یا شخصی محنت سے حاصل نہیں ہوسکتی، مشہور شاعر اکبر الہ آبادی نے اس مفہوم کو اس طرح ادا کیا ہے۔

نہ کتابوں سے نہ وعظوں سے نہ زر سے پیدا
دین ہوتا ہے بزرگوں کی نظر سے پیدا

آج ہمارا حال مختلف ہے، اللہ والوں کی مجلس سے ہم بھاگتے ہیں، ہم جس ماحول میں رہتے ہیں وہ گناہ وعصیان کا ماحول ہے، گردوپیش سے عام انسان تو عام انسان ہے، "ولی" بھی متاثر ہوجاتا ہے، سنیما اور گانوں کی آواز، دنیا کی فحاشی یہ سب کچھ انسان کو متاثر کرتے ہیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کا عاد وثمود کی بستی سے جب گزر ہوا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منہ چھپالیا اور صحابہ کو جلدی سے گزر جانے کے لیے فرمایا، دیکھئے ماحول کا اثر، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نگاہ میں کس قدر اہمیت کا حامل ہے، اگر اثر کا خوف نہ ہوتا تو جلدی سے کیوں گزرتے؟ اسی لیے کہا جاتا ہے کہ برے ماحول سے کٹ کر اللہ والوں کی مجلس میں بیٹھو، نورانیت پیدا ہوگی اور اچھے اثرات پڑیں گے۔

(جاری ہے)

# خوابوں کی تعبیر، وظائف اور روحوں کے متعلق دلچسپ کتب پیش خدمت ہیں

## 1 انبیائے کرامؑ اور صالحین کے خواب

مصنف عبدالمنعم ہاشمی — عام قیمت: 470 روپے

● خواب کیا ہے؟ ● سچے خواب اور نبوت ● تعبیر خواب کے قواعد ● انبیاء کرامؑ کے خواب ● نبی اکرم ﷺ کے خواب ● حضرت مسیح ابن مریم اور دجال کے بارے میں خواب ● نبی کریم ﷺ کا رب تعالیٰ کو دیکھنا ● حضرت عائشہؓ سے نکاح سے پہلے کا خواب ● زمین کے خزانوں کی چابیاں دیکھنے کا خواب ● حضرت آمنہ کا خواب ● ابوسعید خدریؓ کا درخت کو سجدہ کرتے دیکھنا ● حضرت ابوبکرؓ کی تعبیر ● نبی کریم ﷺ کا تعبیر بتانا ● ام الفضلؓ کے خواب کی تعبیر ● قرآن کی سورتوں کو خواب میں دیکھنا ● غیر مسلموں کے خواب ● جہیم بن صلت کا خواب ● حضرت حسینؓ کی شہادت کا خواب ● مختلف جانوروں اور پرندوں کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر وغیرہ

## 2 خواب اور تعبیر

ترجمہ شیخ عبدالغنی نابلسی — عام قیمت: 900 روپے — صفحات: 840

خوابوں اور ان کی تعبیرات پر اردو زبان میں جامع ترین کتاب جسے ایک نامور معبر نے تحریر کیا ہے۔ متفرق خواب، ان میں پیش آنے والی متفرق صورتیں اور ان کا ہماری جیتی جاگتی زندگی سے ربط و تعلق۔ ایک نادر و نایاب عربی کتاب کا پہلی بار مکمل اردو ترجمہ۔

● وہ خواب جن کی تعبیر نہیں ہوتی ● خوابوں پر مامور فرشتہ کے بارے میں تفصیلات ● کس وقت کے خواب زیادہ سچے ہوتے ہیں ● ازواج النبی ﷺ ● اعتکاف ● انگڑائی لینا ● آنکھ کے پپوٹے ● اونٹ والا ● بکری کے بچے کا معدہ ● آسمانی بجلی ● بانسری بجانا ● بکری کا کھال اتارنے والا ● سر کے بال ● پتھر (سبز گہرے رنگ کا) ● چڑیوں کا شکار کرنا ● پاؤں پھسلنا ● پانی پر پہنچنے کیلئے سفر

## 3 خواب اور فن تعبیر پر ایک دلچسپ کتاب

# خواب کی دنیا

یعنی اکابر کے دلچسپ خواب اور ان کی تعبیر

عام قیمت: 580 روپے

● شریعت میں خواب کی حیثیت ● خواب کی اقسام، احکام و مسائل ● خواب کے سچا جھوٹا ہونے کی علامات ● فن تعبیر کیلئے اصول و ہدایات ● خواب میں زیارت نبوی ﷺ سے مشرف ہونے کیلئے اہم ہدایات ● مومن کا خواب نبوت کا ایک حصہ ہے ● اچھا خواب دیکھے تو کیا کرے؟ ● شیطانی خواب ● خواب سے بیماری ● سچ بولنے والے کا خواب سچا ہوتا ہے ● خواب کس سے بیان کرے؟ ● خواب اکابرین امت کی نظر میں ● خواب کی حقیقت، درجہ اور اقسام ● فجر کے بعد خواب معلوم کرنا ● قرآنی تعبیر کی چند مثالیں ● احادیث سے تعبیر کی چند مثالیں ● فرشتوں کو خواب میں دیکھنا

## 4 خواب اور اس کی تعبیر سے متعلق سب سے جامع کتاب

# تعبیر الرؤیا مع تعبیر نامہ خواب و تعبیر نامہ حدیث

مصنف ابن سیرین — عام قیمت: 780 روپے — صفحات: 542

● رویاءِ صالحہ کی اہمیت ● حجاب کیونکر مرتفع ہوتے ہیں ● اچھے اور برے خواب ● خواب کی اقسام ● علم تعبیر کے چھ مشہور امام ● علم تعبیر کی مشہور کتابیں ● شیطان خواب میں کون کون سی شکل بنا کر نہیں آسکتا ● خوابوں کے مزاج کی شناخت میں ● خوابوں کی قسموں کے بیان میں ● سچے اور جھوٹے خواب کی شناخت ● بھولے ہوئے خواب ● خواب میں فرشتوں کو دیکھنے کی تاویل ● حضرت عزرائیل علیہ السلام کو دیکھنا ● کراماً کاتبین کا دیکھنا ● حاملان عرش کا دیکھنا ● خواب میں اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور پیغمبروں کی زیارت ● علامتوں کے ساتھ خواب کی درستگی

## 5 روحوں کی دنیا

موت کے بعد روحوں کی زندگی کا ثبوت

جامع مکمل اور مستند کتاب۔ حیات الموات فی سماع الاموات

تصنیف: حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی

صفحات: 297 — عام قیمت: 300

● مخالف پینتیس اعتراض دو نوع میں ● اہل قبور سے حیا کرنے میں ● موت صرف مکان سے نہ کہ جماد ہونا ● احادیث سمع و ادراک اہل قبور ● مردے اپنے زائر کو دیکھتے، پہچانتے اور اس کی زیارت پر مطلع ہوتے ہیں ● اولیاء کی کرامتیں اولیاء کے تصرف بعد وصال بھی بدستور ہیں شاہ ولی اللہ کہتے ہیں گھر بیٹھے اولیاء کی طرف متوجہ ہو کر فاتحہ پڑھو ● انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام روحاً و جسماً زندہ ہیں

## 6 وظائف اہل بیت حبیب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

اہل بیتؓ سے منقول دعاؤں اور اذکار کا ایک مستند مجموعہ

تحقیق و ترتیب: ابرار نوید فیصل ہادی

افادات مفتی محمد حسن — قیمت: 190 روپے — صفحات: 168

● آداب سادات (اہل بیتؓ اجمعین) ● دعا کے قبول نہ ہونے کی وجہ ● تمام جائز حاجات براہ راست اللہ سے مانگیں ● اپنے لیے اور اپنی اولاد اور اپنے مال کیلئے بددعا نہ کریں ● اپنے نیک کاموں کو وسیلہ بنا کر مانگیں ● والدین کیلئے رحمت کی دعا ● حصول اولاد کی دعا ● نبی کریم ﷺ کی دعا ● حضرت نوح علیہ السلام کی دعا ● فتنوں سے بچنے کیلئے دعا ● تسبیحات سیدۃ النساء حضرت فاطمۃ الزہرٰیؓ ● دجال سے حفاظت کا قرآنی طریقہ ● فراخی رزق اور گناہوں سے حفاظت وغیرہ

# روحانیات و تصوف

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## راستہ کس سے پوچھیں؟

شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ کے پاس ایک پادری آیا اور سوال کیا۔ حضرت ایک سوال مجھے دنوں سے پریشان کررہا ہے۔ اگر اس کا جواب عنایت فرمادیں تو بڑی نوازش ہوگی۔ محدث دہلویؒ نے جواب دیا پوچھو، پادری نے کہا ''ایک شخص سویا ہوا ہے، اس کے پاس دوسرا شخص بیٹھا ہوا ہے۔ ایک بھولا بھٹکا مسافر ان دونوں کے قریب آکھڑا ہوتا ہے، اب یہ بتائیے کہ وہ راستہ کی رہبری کس سے حاصل کرے گا۔

محدث سمجھ گئے کہ سوئے ہوئے شخص سے پادری کی مراد، حضرت رسول مقبول ﷺ ہیں، جو مدینہ منورہ میں آرام فرمارہے ہیں اور بیدار شخص سے مراد حضرت عیسیٰ علیہ السلام ہیں جو چوتھے آسمان پر زندہ تشریف فرما ہیں۔ حضرت محدث دہلویؒ نے جواب دیا ظاہر ہے مسافر رہنمائی اس سوئے ہوئے شخص ہی سے حاصل کرے گا، کیونکہ پاس بیٹھا ہوا بیدار شخص خود اس بات کا منتظر ہے کہ سویا ہوا شخص جاگے اور اس سے راستہ پوچھا جائے۔

## سفری مسلمان

اورنگ زیب عالم گیر کی فوج میں بہت بڑی تعداد راجپوت سپاہیوں کی تھی۔ ایک بار بادشاہ کی سرکردگی میں فوج کسی مہم پر جارہی تھی۔ سرراہ ایک بزرگ کا مزار آیا۔ جس کے قریب کوئی باجا نہیں بجاسکتا تھا۔ فوج کے آگے ڈنکا بردار ڈنکے پر چوٹ لگاتا ہوا چل رہا تھا۔ جب وہ مزار کے قریب پہنچا تو اچانک گھوڑے سے گر پڑا اور گرتے ہی مرگیا۔ اس کی جگہ اسی وقت دوسرا ڈنکا بردار جابیٹھا۔ اس نے جیسے ہی ڈنکے پر چوٹ لگائی وہ بھی گھوڑے سے گرا اور فوت ہوگیا۔

اورنگزیب عالمگیر وسط فوج میں تھا۔ جب اسے یہ اطلاع ملی تو وہ فوراً گھوڑا بڑھا کر آگے گیا اور ڈنکا اپنے گھوڑے پر رکھوالیا۔ پھر مزار کے قریب جاکر بلند آواز میں کہا ''حضور یہ باجا نہیں، طبل غازی ہے کسی جگہ بند نہیں ہوسکتا۔''

صاحب مزار بزرگ قبر سے باہر نکل آئے اور فرمایا۔ ''تو مسلمانوں کا بادشاہ ہے اور مسلمانوں کے واسطے لڑرہا ہے، تیرا طبل بے شک بجے گا۔'' اتنا کہہ کر وہ پھر مزار میں داخل ہوگئے۔

یہ کرامت دیکھ کر اس وقت جتنے راجپوت فوج میں تھے، ایمان لے آئے اور ان کا نام ''سفری مسلمان'' ہوا۔

## محفوظ متاع

ایک قافلے پر ڈاکوؤں نے چھاپہ مارا اور سب کچھ چھین لیا۔ مسافروں میں ایک عالم بھی تھا۔ عالم کے سوا سارے مسافر رونے دھونے لگے۔

لیکن عالم خاموش رہا۔ ڈاکوؤں کا سردار اس خاموش مسافر کے پاس پہنچا اور حیرت سے پوچھا ''لٹنے والے قافلے میں تم بھی شامل ہو، لیکن تم کیوں نہیں روتے دھوتے۔'' عالم نے جواب دیا: ''مسافروں کا مال ومتاع تو تم نے لوٹ لیا۔ لیکن میرے پاس محض علم کی متاع ہے جو تم نہیں لوٹ سکتے۔ جب میری متاع میرے پاس ہے تو اس لئے رونا دھونا کیسا۔''

### بقیہ (ص 7): حضرت سیدنا امام محمد تقی علیہ السلام

بقیہ (ص 7)

بابرکت بنادیا ہے۔ حضرت سیدنا امام تقی علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ مومن کی عزت اس میں ہے کہ لوگوں سے ہمیشہ مستغنی ہوکر رہے۔ یہ بھی فرماتے تھے کہ اللہ پاک اپنے بندوں کو نعمتوں اور مال و دولت سے اس لیے نوازتے ہیں کہ وہ سخاوت کریں، جب وہ بخل سے کام لیتے ہیں تو اللہ پاک ان سے یہ نعمتیں واپس لے کر دوسرے بندوں کو عطا فرمادیتے ہیں۔ آپؑ فرماتے تھے کہ آزمائش کی زینت شکر ہے۔ فقر کی زینت سوال سے بچنا ہے۔ شرافت کی زینت عاجزی ہے۔ گفتگو کی زینت فصاحت ہے۔ علم کی زینت تواضع ہے۔ کسی کے ساتھ بھلائی کرنے کی زینت بعد میں احسان نہ جتلانا ہے۔ نماز کی زینت خشوع ہے۔ قناعت کی زینت چہرے کی مسکراہٹ ہے۔ تقویٰ کی زینت لایعنی سے بچنا ہے۔ آپ علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کہ مصیبت پر صبر کرنا دشمن کیلئے مصیبت بن جاتا ہے۔ آپ علیہ السلام فرمایا کرتے تھے کثرت استغفار، نرم مزاجی اور کثرت صدقہ بندے کو اللہ کے قریب تر کردیتے ہیں۔ اللہ آپ علیہ السلام پر کروڑوں رحمتوں کا نزول فرمائے۔ آمین ثم آمین

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

# اسمائے حسنیٰ اور ہمارے معاشرتی مسائل کا حل

## معاشی تنگی، تنہائی، بیماری یا لڑکی کے نکاح کے لئے

اللطیف (نرمی کرنے والا)

**خاصیت:** جس کے پاس معیشت کا سامان نہ ہو، فقروفاقہ میں رہتا ہو یا تنہائی میں کوئی مونس نہ ملے یا بیمار ہے کوئی اس کا غم خوار نہیں ہے یا لڑکی رکھتا ہو کوئی اس سے نکاح کا پیغام نہ بھیجتا ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دوگانہ نماز پڑھ کر اس نام کو اپنے مطلب کی نیت سے سو بار پڑھے تو اللہ تعالی اس کا اہم مسئلہ حل کر دے۔

## روزگار لگنا اور نکاح کا پیغام منظور ہونا

البدیع (ایجاد کرنے والے)

**خاصیت:** اس کو ہزار بار پڑھے تو حاجت پوری ہو اور ضرر دفع ہو۔

## محبت کے لئے

الرحمن الرحیم

**خاصیت:** یہ دو نام لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی کسی درخت کی جڑ میں ڈال دیں۔ اس کے پھل میں برکت پیدا ہو اور اگر کسی کو گھول کر پلائے اس کے دل میں کاتب کی محبت پیدا ہو، اسی طرح اگر طالب اور مطلوب کا نام مع والدہ کے لکھے اس کی محبت میں سرگرداں ہو بشرطیکہ جائز محبت ہو۔

الکبیر (بڑے)

**خاصیت:** کثرت سے ذکر کرنے سے علم و معرفت کے دروازے کشادہ ہوں گے اور اگر کھانے کی چیز پر پڑھ کر زوجین کو کھلایا جائے تو باہم الفت ہو۔

الودود (دوست دار)

**خاصیت:** اگر کھانے پر ایک ہزار بار پڑھ کر بیوی کے ساتھ کھائے تو وہ محب اور فرماں بردار ہو جائے۔

الولی (مدد کرنے والے)

**خاصیت:** جو کثرت سے پڑھے محبوب ہو جائے اور جس کو کوئی مشکل پیش آئے، شب جمعہ میں ہزار بار پڑھے تو مشکل آسان ہو جائے۔

## بیوی کا محبت کرنا

المغنی (توانگر کرنے والے)

**خاصیت:** جماع کے وقت خیال سے پڑھے تو بیوی اس سے محبت کرنے لگے۔

## بانجھ پن ختم ہونا

الباری المصور (بنانے والا، صورت بنانے والا)

**خاصیت:** کثرت سے ذکر کرنے سے صنائع عجیبہ کا ایجاد آسان ہو۔ اگر بانجھ عورت سات دن روزہ رکھے اور پانی سے افطار کرے اور بعد افطار کے اکیس بار پڑھے تو ان شاء اللہ حمل قرار پائے اور اولاد ہو۔

## بانجھ عورت کو نیک فرزند پیدا ہونے کے لئے

المصور (صورت اور نقش بنانے والا)

**خاصیت:** بانجھ عورت سات دن روزہ رکھے اور افطار کے وقت اکیس بار المصور پڑھ کر پانی میں دم کر کے پیئے تو حاملہ ہوگی اور ان شاء اللہ نیک فرزند پیدا ہوگا۔

## حمل محفوظ رہنے کے لئے

المبدی (پیدا کرنے والے)

**خاصیت:** حاملہ کے بطن پر آخر شب میں پڑھے تو حمل محفوظ رہے اور ساقط نہ ہو۔

# قرآن سے شفاء

الشیخ الامام جلال الدین حفظہ اللہ

## مریض کے پاس بیٹھ کر قرآن مجید کی تلاوت کرنا

حضرت ابوعبید بن طلحہ بن مصرف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

اِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ عِنْدَ الْمَرِيْضِ وَجَدَ لِذٰلِكَ خِفَّةً

**ترجمہ:**......’’جب کسی مریض کے پاس بیٹھ کر تلاوت کی جائے تو اس سے مریض اپنے اندر ہلکا پن محسوس کرتا ہے۔‘‘

## گھر کو شیطان کے شر سے محفوظ رکھنے کی دعا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

لَا تَجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ مَقَابِرَ، اِنَّ الشَّيْطَانَ يَنْفِرُ مِنَ الْبَيْتِ الَّذِيْ تُقْرَاُ فِيْهِ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ۔ (مسلم)

**ترجمہ:**......’’اپنے گھروں کو قبرستان نہ بناؤ (اس میں تلاوت کیا کرو) اس لئے کہ جس گھر میں سورۃ بقرہ کی تلاوت کی جاتی ہے اس گھر سے شیطان دور بھاگتا ہے۔‘‘

## بیماری سے شفایابی کا عمل

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے موقوفاً مروی ہے کہ کسی بھی بیمار کے پاس جب سورۃ انعام پڑھی جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو ضرور شفاء بخشتے ہیں۔ (بیہقی)

## ولادت کی آسانی کے لئے دعا

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ جب ان کے ہاں ولادت کا وقت قریب آیا تو رسول اللہ ﷺ نے حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا، دونوں کو میرے پاس آنے کا حکم دیا اور ان سے فرمایا کہ فاطمہ (رضی اللہ عنہا) کے پاس جا کر آیۃ الکرسی اور یہ آیت پڑھو:

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۣ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ ۭ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ۭ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ (الاعراف:۵۴)

(اور فرمایا ان سے) کہ معوذتین پڑھ کر اس کو اللہ کی پناہ میں دیں۔ (ابن سنی)

## اللہ کی نعمتوں کو آفات سے محفوظ رکھنے کی دعا

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ’’اللہ نے بندے پر جو بھی انعام کیا ہو، چاہے وہ اہل کی صورت میں ہو یا مال کی صورت میں یا اولاد کی صورت میں، پھر وہ یہ کہے:

مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ (الکہف:۳۹)

تو ان کو موت کے علاوہ کوئی آفت نہیں پہنچے گی۔‘‘ (بیہقی)

## کسی معین وقت پر جاگنے کے لیے مجرب دعا

حضرت زر بن حبیش رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ’’جس شخص نے بھی سورۃ الکہف کی آخری آیت کو رات کے کسی معین وقت میں اٹھنے کے لئے پڑھا تو وہ اس وقت ضرور اٹھے گا۔‘‘ حضرت عبدۃ بن لبابۃ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ’’ہم نے اس وظیفے کو آزمایا تو ہم نے اس کو اسی طرح ہی پایا۔‘‘ (دارمی)

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰٓى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَاۗءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا ۝ (الکہف:۱۱۰)

## وساوس سے بچنے کے لئے دعا

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب تم اپنے دل میں کسی قسم کا وسوسہ محسوس کرو تو یہ آیت پڑھ لیا کرو۔ (ابوداود)

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ (الحدید:۳)

# مختصر اعمال و دعائیں

حضرت خواجہ سید حسن نظامی دہلوی رحمۃ اللہ

ان لوگوں کے لیے جن کو فرصت کم ہے اور دل میں خدا کی یاد یا دعا کا شوق ہے، کسی مقصد کے لیے یا بغیر کسی غرض کے محض دل کی تسلی اور تسکین کے لیے کوئی عمل یا دعا پڑھنی چاہتے ہیں، ان کو ذیل کی دعائیں اور اعمال پڑھنے کی تلقین کی جاتی ہے، ان دعاؤں اور عملیات میں کسی قسم کی پابندی یا نصاب ادا کرنے کی شرط نہیں۔

## پہلی دعا، صافی قلب

یہ دعا ہر نماز کے بعد ایک سوسترہ مرتبہ پڑھی جائے تو دل کی صفائی حاصل ہو جاتی ہے اور دل میں ایک قسم کی گدازگی اور نرمی اور ذوق شوق کی کیفیت بھی بڑھ جاتی ہے، دعا یہ ہے: یااللہ یانور یاحق یامبین

## دوسری دعا، لباس تجلی

صبح کی نماز کے بعد ایک سو سات دفعہ روزانہ یہ پڑھی جائے تو انسان کو اپنے جسم میں انوار وتجلیاتِ خاص کا مشاہدہ ہونے لگتا ہے، گویا اس کے وجود کو تجلیات راز کا لباس مل جاتا ہے۔ دعا یہ ہے: یا اللہ السبنی من نورك۔ ''یااللہ مجھے اپنے نور کی چادر اڑھا دے۔''

## تیسری دعا، ذہن کشا

یہ دعا بچوں کو سکھا دی جائے تو اگر ان کا ذہن کند ہو گا تو وہ کھل جائے گا، اور بڑے آدمی بھی یہ دعا پڑھیں تو ان کے علم اور فہم میں ترقی ہو گی، یہ دعا کسی نماز کے بعد یا صبح شام صرف سات مرتبہ پڑھی جاتی ہے، دعا یہ ہے:

اللھم علمنی من علمك وفھمنی عنك

''یااللہ سکھا مجھ کو اپنا علم اور عطا کر مجھ کو اپنی سمجھ''

## چوتھی دعا، دعاؤں کی بسم اللہ

اگر کوئی شخص اپنی مادری زبان میں خدا سے مانگے تو اس کو چاہیے کہ پہلے عربی زبان میں ایک دفعہ یہ دعا پڑھے۔ اور پھر اپنی زبان میں خدا سے دعائیں مانگ کر دوبارہ آخر میں یہی عربی دعا ایک دفعہ پڑھے، دعا یہ ہے:

اسمع دعائی بخصائص لطفك

''یااللہ! میری دعا کو اپنی خاص الخاص مہربانی سے سن لے آمین آمین آمین''

## پانچویں دعا، ترقی رزق

یہ دعا گھر کے سب رہنے والے عورت، مرد، بچے، بوڑھے مل کر بلند آواز سے صبح کی نماز کے بعد سات دفعہ پڑھ لیا کریں، تو اس گھر میں کبھی رزق کی تنگی نہیں ہو گی۔ دعا یہ ہے:

یاباسط الرزق یاواسع العطایا

''اے رزق میں کشائش کرنے والے اور اے عطاؤں کو وسعت دینے والے''۔

## چھٹی دعا، رد مصائب

کسی خاص خطرے اور مصیبت کے وقت یہ دعا سات دفعہ پڑھی جائے خدا نے چاہا وہ مصیبت دور ہو جائے گی اور دل کو تسلی ہو جائے گی، دعا یہ ہے:

یاموجودا عند الشدائد

''اے وہ جو سب سے بڑی سختیوں کے وقت میرے ساتھ مدد کے لیے موجود رہتا ہے۔''

## ساتویں دعا، حصار آفات

یہ دعا ہر قسم کی بلا اور ہر قسم کی مصیبت اور ہر قسم کی پریشانی کی حالت میں تین دفعہ دل کے اندر پڑھنی چاہیے، روزانہ عمل ہو، خدا نے چاہا تین دن یا سات دن کے اندر مشکل آسان ہو جائے گی اور انسان تکلیف و مصیبت سے بچ جائے گا۔

یااللہ یادھر یادیھار یادیھور ایاك اسئل وایاك استعین

''یااللہ یا دہر اور اے دیہار اور اے دیہور! میں خاص تجھ ہی سے مانگتا ہوں اور خاص تیری ہی مدد چاہتا ہوں۔''

# جادو سے نجات کے قرآنی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## سخت جادو سحر سے نجات

سخت سے سخت سفلی عمل سے متاثرہ شخص کیلئے تیر بہدف عمل ہے۔ شرط یہی ہے کہ ساعت اور چاند کی تاریخ اور رجال الغیب کا پورا خیال رکھا جائے۔ بارش کا پانی اتنی مقدار میں لینا چاہیے کہ کسی کو نہلایا جا سکے۔ جمعہ کے دن ایسے سات درختوں کے پتے لئے جائیں، جن کا پھل کھایا نہ جاتا ہو۔ ان سات پتوں کے اوپر کالی روشنائی اور قلم سے یہ آیت لکھیں۔

پارہ نمبر 11 سورۂ یونس کی آیت نمبر 82-81۔ یہ پتے اس بارش کے پانی میں ڈال دیں اور مسحور کو اس پانی سے نہلا دیں۔ ان شاء اللہ سخت سے سخت جادو، سحر جاتا رہے گا۔ ہر عمل کا طریقہ ہوتا ہے...... توجہ ہو، خلوص ہو، یقین پختہ ہو تو کامیابی بھی ضرور ملے گی، ان شاء اللہ۔

## پلانے والا عمل سے جادو کا علاج

درود ابراھیمی، آیت الکرسی، چاروں قل، درود ابراھیمی ...... یہ سب پڑھ کر ایک بار ہوا۔ اس طرح اکیس (۲۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے صبح وشام پلائیں۔ اور گیارہ (۱۱) روز اس علاج کو جاری رکھیں۔ دم صرف ایک بار کرنا ہے۔ گیارہ دن کا ایک کورس ہوگا۔ اس طرح کے تین کورس کروائیں۔ ان شاء اللہ شفا ہوگی۔

## سفلی سحر و جادو سے نجات

اگر کسی مرد، عورت، بچے پر کسی نے سفلی، جادو، سحر کر دیا ہو جس کے سبب وہ دیوانہ، بیمار، بے روزگار، پریشان اور راتوں کو جاگتا ہو اور گھر سے نکل نکل کر بھاگتا ہو یا اپنے کام پر نہ جاتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل انتہائی مجرب علاج ہے۔

روزانہ خود یا گھر کا کوئی فرد یا کسی بھی دوسرے آدمی سے سورۂ بقرہ بلند آواز سے پڑھ کر ایک پانی بھرے ہوئے برتن میں دم کرے اور یہ پانی مریض کو تھوڑا سا پلا دیا جائے اور بقیہ پانی میں دوسرا پانی ملا کر مریض کو غسل کرائیں۔ یہ عمل چالیس دن بلاناغہ کریں۔ ان شاء اللہ سفلی، جادو، سحر کا خاتمہ ہوگا اور مریض صحیح اور تندرست ہو کر اپنا کام کرنے لگے گا۔

## غیبی آوازوں کے ذریعہ پریشان کرنے کا جادو

غلام سرور شباب صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ سحر الھواتف کے مریض کو یہ نقش تحریر کر کے دیں کہ وہ اسے اپنے پاس رکھے، گلے میں ڈالے یا بازو پر باندھ لے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ سحر الھواتف کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ نقش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ | اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ | تَوَکَّلْتُ وَھُوَ | رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ |
| رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ | تَوَکَّلْتُ وَھُوَ | اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ | حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ |
| اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ | حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ | رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ | تَوَکَّلْتُ وَھُوَ |
| تَوَکَّلْتُ وَھُوَ | رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ | حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ | اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ |

قَالَ مُوْسٰی مَاجِئْتُمْ بِہِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰہَ سَیُبْطِلُہٗ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ وَ یُحِقُّ اللّٰہُ الْحَقَّ بِکَلِمٰتِہٖ وَلَوْ کَرِہَ الْمُجْرِمُوْنَ

## جادو سے شفاء

طٰسٓ تِلْکَ اٰیٰتُ الْقُرْاٰنِ وَ کِتَابٍ مُّبِیْنٍ ۝ (النمل:۱)

اگر گلاب و زعفران سے لکھ کر سحر زدہ کو پلائیں تو شفا حاصل ہو۔

## جادو کے معمولی اثرات کا علاج

صبح وشام گیارہ بار یہ آیت پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں۔ اول وآخر ایک بار درود ابراہیمی۔ اکیس یوم تک۔ آیت یہ ہے:

وَلَا یُفْلِحُ السَّاحِرُ حَیْثُ اَتٰی ۝ (طہ:۶۹)

# جنات سے نجات کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## روحانی پانی اور چینی سے جنات سے نجات

نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء پہلے چاروں قل ایک ایک مرتبہ پڑھیں۔ اول سات سات مرتبہ درود شریف۔ اس کے بعد ایک تسبیح آیت کریمہ (الانبیاء:۸۷) اور گیارہ مرتبہ ''یَاقَدِیْرُ'' پڑھیں۔ پھر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں۔

مریض کو تاکید کریں کہ وہ اس پانی کو سوتے وقت سینے اور دماغ پر مل لیا کرے۔ اس طرح اس عمل کو لگاتار تین جمعرات کرنا ہے۔ یعنی تین مرتبہ دم کرنا ہے۔ آخری جمعرات کو پانی کے ساتھ چینی پر بھی دم کریں۔ چینی مریض کو کھانے کے لئے دیں۔

مریض کو تاکید کریں کہ وہ علاج کے دوران کسی قسم کا گوشت نہ کھائے۔ نہ ہی کسی مرنے والے کے گھر میں چالیس (۴۰) روز تک جائے۔ ورنہ اس کی تکلیف بڑھ جائے گی اور علاج کا کچھ فائدہ نہ ہوگا۔

## سورۂ جن سے حاضری والے مریض کا علاج

سورۃ الجن (پ۲۹) مکمل ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر ایک بار درود شریف۔ یہ عمل صرف حاضری والے مریض پر کریں۔ ان شاء اللہ، جن دوبارہ نہیں آئے گا۔ یہ عمل سورۂ جن کے عاملین ہی کریں۔

## آسیب بھاگ جائے

آسیب زدہ کے بائیں کان میں آیت قطب پڑھ کر دم کریں، آسیب بھاگ جائے گا۔ آیت قطب یہ ہے:

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ ۙ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۱۵۴﴾ (ال عمران:۱۵۴)

## سرکش شیاطین اور جنات سے نجات

سورۂ یٰسین، آخر سورۂ حشر اور معوذتین سے سرکش شیاطین اور جنات بھاگ جاتے ہیں۔

## دفع اثرات جنات کے لیے

سورۂ مزمل ایک یا تین بار پڑھ کر مریض کے کان میں زور سے دم کریں۔

## آسیب سے نجات

اگر کسی بچے کو آسیب کا اثر ہو گیا ہو تو نادعلی گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کریں، ان شاء اللہ جلد شفاء پائے گا۔

## دیو یا جن کے خلل سے نجات

اگر کسی کو دیو یا جن کا خلل ہو تو یہ نقش باندھنے سے نجات ہو۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قل | هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد |
| هو | الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم |
| الله | احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد |
| احد | الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم |
| الله | الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن |
| الصمد | لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له |
| لم | يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوًا |
| يلد | ولم | يولد | ولم | يكن | له | كفوًا | احد |

# کالی ماتا کے وار کا توڑ

محمد جاوید قادری

اگر کالی ماتا کے کسی بھگت یا پجاری کی جانب سے کسی پر سخت ترین سفلی وار کیا گیا ہو جسے ہندی میں کالی مرن بھگت بھینٹ کہا جاتا ہے اور اس سے کسی کی جان چلے جانے کا خطرہ ہو تو عامل کامل اس کا علاج ذیل طریقے سے کرے۔

اس مقصد کے لئے لوبان کی کافی مقدار، اگربتی کم از کم ایک گرس، پانی عامل اپنے پاس رکھے اور پھر مریض کے گرد حصار قائم کرے۔

سب سے پہلے سات عدد سادہ گتے کے چھ انچ مربع ٹکڑوں پر یا جبار یا قہار موٹا کر کے لکھیں اور مریض کے کمرے کی دیواروں، دروازے اور چھت پر ان ٹکڑوں کو اس طرح لگائے کہ جس طرف بھی مریض نگاہ دوڑائے، اسے یہی اسمائے الٰہی نظر آئیں۔

اب لوبان، اگربتیوں اور پانی پر ذیل کی سورہائے مبارکہ ورد بہ تعداد ذیل کر کے دم کیا جائے۔

- اول وآخر درود پاک (ایک سو ایک مرتبہ)
- اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ اَلْفَ اَلْفَ مَرَّةٍ وَ اَلْفَ اَلْفَ ذَرَّةٍ سَيِّدِ الْقَاهِرِيْنَ عَلٰى اَعْدَآءِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ
- اسم الٰہی یا جبار یا قہار (گیارہ سو مرتبہ)
- سورۂ فلق بہ طریق ذیل (ایک ہزار مرتبہ)

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ. مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ. كُلُّ الْخَبَائِثِ اِبْلِيْسَ شَرِّ كُلُّ ذُرِّيَاتِ اِبْلِيْسَ. وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ. وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ. وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ.

- سورۃ الناس بہ طریق ذیل (ایک ہزار مرتبہ)

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ. مَلِكِ النَّاسِ. اِلٰهِ النَّاسِ. مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ. كُلُّ خَنَّاسِ اِبْلِيْسَ وَ هَارُوْتَ وَ مَارُوْتَ وَ دِيْوِيَانِ وَ دِيْوَتَانِ وَ فِرْعَوْنِ وَ هَامَانِ وَ شَدَّادِ وَ نَمْرُوْدِ نَارِيَه. مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ كُلُّ ذَرَّةٍ خَنَّاسِ. اَلَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ. مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ.

- سورۂ کوثر بہ طریق ذیل (تین سو تیس مرتبہ)

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ. فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَ انْحَرْ. اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ. كُلُّ خَنَّاسِ الْاَبْتَرَ كُلَّ سِحْرَ كَالِيْ مَاتَا اَبْتَرَ اَبْتَرَ اَبْتَرَ

- حروف مقطعات (ایک صد اکتالیس مرتبہ)

الٓمٓ. الٓمٓرٰ. الٓمٓصٓ. الٓرٰ. حٰمٓ. حٰمٓ عٓسٓقٓ. كٓهٰيٰعٓصٓ. طٰهٰ. طٰسٓ. طٰسٓمٓ. قٓ. صٓ. نٓ. يٰسٓ.

اب اس پانی میں قدرے پانی سحر زدہ کو پلائیں اور بقیہ پانی سے سحر زدہ کو غسل کروائیں۔ غسل کے دوران لوبان کی دھونی اس کے چاروں طرف سلگائیں۔ بعد ازاں سات مرتبہ آیت الکرسی اور سات مرتبہ چہار قل پڑھ کر مسحور پر دم کریں۔

مسحور کو شام کو لوبان کی دھونی دیں اور اس کے کمرے میں صبح وشام اور رات کو دو اگربتی جلائیں۔

مریض کے گلے میں ذیل کا نقش زعفران وگلاب سے باوضو حالت میں سفید کاغذ پر لکھ کر خوشبو لگا کر ڈال دیں۔

پانی پلانے اور نہانے کا عمل تینتیس روز تک جاری رہے گا۔ اسی طرح لوبان اور اگربتی کا کام بھی اتنے ہی روز چلے گا۔

ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز الحکیم مریض اس عمل سے کالی ماتا کے پجاریوں اور بھگتوں کے سحری عمل بد سے ہمیشہ کے لئے محفوظ و مامون ہوجائے گا اور ان کا کیا ہوا سحر ان کی طرف واپس لوٹ کر انہیں نقصان پہنچائے گا۔

نقش:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الٓمٓ | الٓمٓرٰ | الٓمٓصٓ | الٓرٰ | حٰمٓ |
| حٰمٓ عٓسٓقٓ | كٓهٰيٰعٓصٓ | طٰهٰ | طٰسٓ | طٰسٓمٓ |
| قٓ | صٓ | نٓ | يٰسٓ | نام سحر زدہ مع ماں کا نام |

**نوٹ** اس عمل کو صرف عاملین ہی کریں، عوام ہرگز خود سے نہ کریں۔

# حفاظت کے مجرب اعمال

مرتب: مولانا قاری ممتاز (رکن روحانی علاج گاہ)

## ہر ناگہانی آفت و بلا سے حفاظت

بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ لَا یَضُرُّ مَعَ اسۡمِہٖ شَیۡءٌ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمِ۔ صبح شام 3 مرتبہ پڑھنے سے اللہ تعالیٰ ہر آفت و مصیبت سے حفاظت فرمائیں گے۔

## خواب میں احتلام سے حفاظت

اگر کسی شخص کو خواب میں احتلام بہت ہوتا ہو تو وہ اس طرح ایک نقش تیار کرے اور اس کو اپنے تکیے میں سلوا لے۔ ان شاء اللہ احتلام کی بیماری سے محفوظ ہو جائے گا۔

۷۸۶

ت ت ت ت ت ت ت ت

| | | |
|---|---|---|
| ۴۰۰ | تبارک الذی بیدہ الملک | ۴۰۰ |
| ۴۰۰ | | ۴۰۰ |
| ۴۰۰ | وھو علے کل شیءقدیر | ۴۰۰ |
| ۴۰۰ | ت ت ت ت ت ت ت ت | ۴۰۰ |

## چوری اور شیطانی اثرات سے حفاظت

سونے سے پہلے اکیس (۲۱) مرتبہ "بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ" پڑھے تو چوری اور شیطانی اثرات سے اور اچانک موت سے محفوظ رہے۔

## لقوہ و فالج سے حفاظت کا عمل

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اسے لقوہ و فالج نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ نمازِ فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ والشمس پڑھ لیا کرے۔ اللہ تعالیٰ اسے لقوہ و فالج سے محفوظ رکھے گا اور وہ کبھی بھی اس مرض کا شکار نہ ہوگا۔

## دشمن، جلنے، غرق اور خوف سے حفاظت

اگر کوئی شخص یَا وَکِیۡلُ کے پڑھنے میں مداومت کرے تو وہ دشمن، جلنے، غرق ہونے کے خوف سے امان میں رہے گا۔

## نقش آیت الکرسی

آیت الکرسی سحر اور آسیب سے تحفظ کا مجرب عمل ہے۔ اول و آخر درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مکمل حفاظت رہتی ہے۔ نقش آیت الکرسی یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۵۶۰ | ۴۵۵۳ | ۴۵۵۸ |
| ۴۵۵۵ | ۴۵۵۷ | ۴۵۵۹ |
| ۴۵۵۶ | ۴۵۶۱ | ۴۵۵۴ |

حفاظت سحر و آسیب، شفائے امراض، غلبہ بر دشمن، مقدمہ اور ترقی کاروبار کے لئے مجرب و آزمودہ ہے۔

## حادثات اور ایکسیڈنٹ سے بچاؤ کا روحانی عمل

حادثات اور ایکسیڈنٹ کے بچاؤ کے لیے کسی بھی سواری پر بیٹھنے سے پہلے اکیس (۲۱) بار یَا نَافِعُ پڑھ لینے سے ان شاء اللہ ہر قسم کے حادثات اور ایکسیڈینٹ کا مکمل بچاؤ ہوگا۔

## مخلوق کے ہر شر سے حفاظت کا عمل

حضرت عبداللہ ابن خبیب رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص صبح و شام "قُلۡ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ، قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ اور قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ" پوری سورت تین تین مرتبہ پڑھ لیا کرے، تو وہ شخص ہر شر سے محفوظ رہے گا، یعنی جنات، آسیب، دشمن، جادو یا کالا عمل، کاروبار بندش، گو یا ہر بلا و مصیبت سے ان شاء اللہ محفوظ رہے گا۔

(مشکوٰۃ صفحہ ۱۸۸)

# روحانی علاج گاہ کی خاص روحانی خدمات مئی ۲۰۲۱

## محبت کے لونگ

اپنی محبت میں محبوب کو دیوانہ کرنے کا خاص عمل۔ خاص دن میں یہ عمل تیار کیا جاتا ہے۔ دم شدہ لونگ محبوب کو کسی طریقے سے کھلانے ہوتے ہیں۔ چاہے ثابت کھلائیں یا پیس کر۔ زوجین کی محبت کے لیے بہت مجرب ہے۔ ایسے شوہر اور بیوی، جن میں بہت جھگڑا رہتا ہو، اس عمل کو کرنے سے ان کی زندگی میں محبت کی بہار آجائے گی۔ علاج گاہ سے عمل تیار کروائیں۔

ہدیہ: **2100** روپے۔ **1600** روپے (صرف مئی **2021**)

خاص اجازت حاصل کر کے خود تیار کریں۔ ہدیہ **3100** روپے۔ **2100** روپے (صرف مئی **2021**)

**نوٹ:** یہ عمل زوجین کے علاوہ ہر محرم کے درمیان محبت کے لیے کیا جا سکتا ہے۔ خصوصاً نافرمان اولاد کے لیے بہت مفید ہے۔

## کامیابی امتحان کا خاص تعویذ

جو بچے/افراد محنت کے باوجود امتحان میں کامیاب نہیں ہوتے، ان کے لیے ہر طرح کے امتحان میں کامیابی کا خاص تعویذ۔ تعویذ پہن کر امتحان دیں، ان شاءاللہ، کامیاب ہوں گے۔ ہر ماہ ایک خاص دن میں یہ تعویذ تیار کیا جاتا ہے۔ ہدیہ: **600** روپے۔ **300** روپے (صرف مئی **2021**)

## حصولِ ملازمت کا خاص تعویذ

اگر قابل ہونے کے باوجود ملازمت نہ مل رہی ہو تو اس تعویذ کو پہنیں۔ ان شاءاللہ، جلد ملازمت مل جائے گی۔ ہر ماہ ایک خاص دن میں یہ تعویذ تیار کیا جاتا ہے۔ ہدیہ: **800** روپے۔ **400** روپے (صرف مئی **2021**)

## بھاگے ہوئے بچے کی واپسی کا خاص تعویذ

اگر کوئی بچہ گھر سے بھاگ جائے اور کسی طرح واپس آنے پر راضی نہ ہو یا پتہ نہ لگ رہا ہو تو اس تعویذ کو استعمال کریں۔ ان شاء اللہ، بچہ واپس آجائے گا۔ ہدیہ **500** روپے: خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے کوئی ہدیہ نہیں۔ غیر ممبران کے لیے مئی کے مہینے میں ہدیہ نہیں۔

## پسند کی شادی و نکاح کا خاص تعویذ

پسند کی جگہ شادی کرنا چاہتے ہیں اور مشکلات درپیش ہوں تو چند تعویذات پر مشتمل اس عمل سے ان شاءاللہ، اسی جگہ شادی ہوگی۔ جو فرد بھی راضی نہ ہو رہا ہو، وہ راضی ہو جائے گا۔ مطلوب کہیں بھی ہو، یہ عمل اس پر کیا جا سکتا ہے۔ خاص اوقات میں تعویذات تیار کیے جاتے ہیں۔

ہدیہ: **7100** روپے۔ **5100** روپے (صرف مئی **2021**)

**نوٹ:** اگر لڑکا یا لڑکی راضی نہ ہو تو صرف دل نرم کرنے کی نیت سے تعویذ دیا جائے گا۔ اگر صاحبِ معاملہ کو راضی کرنا ہو تو تحریری فتویٰ لازمی مہیا کرنا ہوگا۔

## دکان کی خیر و برکت کا خاص تعویذ

دکان میں خیر و برکت، آمدن میں اضافہ، مال جلد اور زیادہ فروخت ہونے کے لیے دکان میں لٹکانے کا تعویذ۔ جس دکان میں بھی لٹکایا جائے، اس میں حلال کاروبار کا ہونا شرط ہے۔ ہر ماہ ایک خاص دن میں یہ تعویذ تیار کیا جاتا ہے۔ ہدیہ: **1100** روپے۔ **700** روپے (صرف مئی **2021**)

*............*............*............*............*

**نوٹ:** تدبیر ہماری، نتیجہ اللہ جل جلالہ کو جو منظور ہو۔ دل مطمئن نہ ہو تو پہلے استخارہ کریں، پھر اطمینان ہو تو رجوع فرمائیں۔ جو ھدیہ لیا جائے گا، وہ ناقابلِ واپسی ہوگا۔ بغیر ھدیہ تمام خدمات صرف صاحب معاملہ ہی منگوا سکتا ہے۔

روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ
0342-7772772, 042-35410586
ruhaniilajgah
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com
0324-7772772 ruhaniilajgah96

# تسخیر ہمزاد کے اعمال

محمد عبدالرؤف بلوچ (کوئٹہ)

## تسخیر ہمزاد کا مشہور و معروف عمل

تسخیر ہمزاد کا یہ طریقہ اعمال و عملیات کی تقریباً تمام ہی کتب میں بڑی شرح و بسط سے بیان کیا گیا ہے۔ اس عمل کا طریقہ بہت ہی عام فہم و سہل ہے کہ! مندرجہ ذیل عزیمت روزانہ سونے سے قبل فقط **382** مرتبہ پڑھنی ہے۔ کمرے میں اور کوئی موجود نہ ہو اور صاحب عمل اپنی پشت پر ایک روغنی چراغ رکھ کر اس طرح سے اسے **Adjust** کرے کہ جب وہ اپنے سامنے کی جانب دیکھے۔ تو عامل کو اپنا سایہ بالکل صاف و واضح نظر آئے۔ اس عمل میں ایک اور بات ضرور ذہن نشین رکھنی ضروری ہے کہ صاحب عمل بوقت مشق ہذا اپنے پاس ایک شیشے کی بوتل، جس کے اوپر کارک کا ڈھکن ہو، کو رکھے۔ کیونکہ اس عمل میں جب ہمزاد حاضر ہوگا۔ تو اسے اسی بوتل میں آنے کا حکم دیں۔ پھر عہد و پیماں اور طریقہ حاضری کا پوچھیں۔ عامل روزانہ اپنے سایہ کے گردن میں دیکھتے ہوئے اسی عزیمت کو پڑھتا رہے۔ یاد رہے کہ چراغ کی بتی باریک ہو۔ اور چراغ میں تیل اس قدر ہونا چاہیے کہ اختتام عمل تک چراغ لازمی روشن رہے۔ (عامل کو چاہیے کہ قبل آغاز عمل ہذا، ایک دن عزیمت کو اسی تعداد میں پڑھ کر وقت کا تعین کرے کہ کس قدر وقت صرف ہوتا ہے۔ اور پھر ایک چراغ میں روغن زیتون ڈال کر یہ معلوم کرے کہ ایک بتی کے روشن رہنے میں کس قدر وقت لگ سکتا ہے) دوران عمل سائے میں حرکات پیدا ہوں گی۔ کبھی کبھار تو سایہ بالکل ہی غائب ہو جایا کرے گا۔ یہ تمام نشانیاں عمل کے استجاب کی طرف واضح اشارہ کرتی ہیں۔

بہرحال عزیمت اس عمل کی یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اقسمت وعزمت علیکم یا معشر الجن والانس والارواح بحق حضرت سلیمن ابن داؤد علیہ والسلام احضروا۔ احضروا۔ احضروا یاقوم ہمزاد حاضر شو بحق یاحی یاقیوم برحمتك یارحم الراحمین۔

یاد رہے کہ ویسے تو یہ عمل صرف تین ایام کا ہے۔ مگر عدم ارتکاز توجہ و ظاہری و باطنی تفکرات و شیطانی وساوس، اس عمل میں **12** سے **17** ایام بھی لگ سکتے ہیں۔ عموماً دیکھنے اور سننے میں آیا ہے کہ بارہویں دن ہمزاد لازماً حاضر ہو کر اطاعت و فرمانبرداری کی سوگند کھاتا ہے۔ (واللہ اعلم بالصواب)

## تسخیر و حاضری ہمزاد خود

صاحب شمع شبستان رضا اسم اعظم لطیف کے متعلق ایک عمل لکھتے ہوئے فرماتے ہیں کہ! یہ عمل خاص پردہ راز میں رکھنے کا تھا۔ جس کو چھاپ دیا گیا ہے تاکہ جو حضرات اہل ہوں۔ وہ کسی نیک مقصد سے پڑھ کر فائدہ اٹھا سکیں۔ یہ عمل درحقیقت ہمزاد کا عمل ہے۔ اس عمل کا طریقہ یہ ہے کہ موافق اعداد خود (بحساب ابجد قمری) نکالیں۔ جیسے اگر کسی کا نام محمد علی ہے۔ تو اعداد (بحساب ابجد قمری) اس شخص کے **202** ہوں گے۔ اب اس شخص کو چاہیے کہ روزانہ کوئی وقت مقرر کر کے بخور یا کوئی خوشبودار اگربتی سلگا کر کسی تنہا کمرے میں پرہیز روحانی کے ساتھ درج ذیل نقش کو سامنے رکھ کر سیاہ جگہ پر دیکھتے ہوئے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود وسلام اور درمیان میں یہ کلمات عبارت **202** مرتبہ پڑھتا رہے۔ ویسے تو یہ عمل صرف ایک ہفتے کا ہے۔ لیکن اگر ہفتے عشرے میں حاضری نہ ہو۔ تو اس عمل کو کم از کم **60** ایام تک بجالائیں۔ ناممکن ہے کہ ناکامی ہو۔

مبارک عمل یہ ہے۔ یَالَطِیۡفُ تَلَطَّفُ وَاللُّطۡفُ فِیۡ لُطُوۡفِکُمۡ یَالَطِیۡفُ۔ اور عمل ہذا کا نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 439 | 442 | 446 | 432 |
| 445 | 433 | 438 | 443 |
| 434 | [redacted] | 440 | 437 |
| 441 | 436 | 435 | 447 |

# جہانِ حاضرات

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات آیت کریمہ

**طریقہ:** عروج ماہ قمری بروز نوچندی جمعرات یا نوچندی پیر اس عمل کی زکوٰۃ ایک ہفتہ تک باپرہیز ترک جلالی و جمالی بعد نماز عشاء ۱۳۱۳ بار مندرجہ ذیل عزیمت کو پڑھیں۔ پڑھتے وقت کمرہ صاف ستھرہ پاکیزہ ہو اور آپ غسل کر کے جامہ سفید پہنیں اور کمرہ کو خوشبو سے معطر کریں۔ عمل والے کمرے میں کوئی دوسرا شخص یا سامان نہ ہو۔

منہ بطرف قبلہ ہو، جب آپ پہلے دن عمل سے فارغ ہوں تو آیت کریمہ کا ثواب اصحاب بدر کو پہنچائیں۔

آخری یوم یعنی ساتویں روز بھی ایسا ہی کریں اور کسی سفید شیرینی پر نیاز دیں، شیرینی خود بھی کھائیں اور معصوم بچوں کو بھی تقسیم کریں۔ اب آپ اس حاضرات کے عامل ہو گئے۔ زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد عمل کو قابو میں رکھنے کیلئے عمل کو روزانہ ۳۳ بار ورد کر لیا کریں۔

اب جب بھی حاضرات کی ضرورت پیش آئے تو کسی شریف النفس نابالغ بچے یا بچی کو نہلا دھلا کر صاف ستھرے کپڑے پہنائیں اور کپڑوں پر عطر لگائیں۔ پھر نیاز کسی سفید شیرینی پر دیں اور اس کا ثواب آیت کریمہ کے موکلات اور اصحاب بدر کو پیش کریں۔ کسی بچہ یا بچی کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں اور تھوڑا سا عطر لگائیں تاکہ خوب چمک پیدا ہو۔ پھر عزیمت پڑھ کر بچے پر دم کریں۔ چند ہی ثانیہ اور ناخن کی سیاہی میں ایک باریش بزرگ اور ان کے ساتھ ان کا ایک خادم حاضر ہوگا۔

چنانچہ جو بھی معلومات کرنا ہو سلام عرض کر کے بچہ کی معرفت پوچھ سکتے ہیں۔ آپ ہر جائز سوال کا جواب ان موکلات سے تسلی بخش لے سکتے ہیں۔

عزیمت یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ عَزَّمۡتُ عَلَیۡکُمۡ وَاَقۡسَمۡتُ عَلَیۡکُمۡ اَجِبۡ یَاطَاطَائِیۡلُ سَامِعًا مُطِیۡعًا بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنۡتَ سُبۡحٰنَکَ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ وَبِحَقِّ سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ۔

## حاضرات برق

اوم چہ واسطہ کھول میرا راستہ

حاضرات جلد حاضر کر غوث پاکؒ کا واسطہ

**طریقہ:** کسی پاک وصاف طفل نابالغ کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر یا دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائیں اور اس پر عطر لگائیں پھر اس بچہ کو اس کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عاجل) بچہ کی آنکھوں پر اور کاجل پر مذکورہ بالا عزیمت کو صرف 28 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور بجلی کی تیزی کی طرح حاضرات کا مشاہدہ کر کے اپنے من کی مراد حاصل کرے۔

## حاضرات

یا قطب ربانی محبوب سبحانی یاغوث صمدانی یاشیخ عبدالقادر جیلانیؒ حاضرات کو حاضر کرو میری مدد کیلئے بحق لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰہِ۔

**طریقہ:** کسی پاک وصاف طفل نابالغ لڑکی یا لڑکے کے دائیں انگوٹھے کے ناخن پر یا دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگائے اور اس پر عطر گلاب لگائے۔ پھر اس بچہ کو کاجل میں غور سے دیکھنے کو کہیں اور آپ (عامل) بچہ کی آنکھوں پر اور کاجل پر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی اور مذکورہ بالا عبارت کو صرف 33 بار پڑھ کر دم کرے۔ تھوڑی ہی دیر میں ناخن کی سیاہی میں یا ہاتھ کی ہتھیلی میں ایک باریش بزرگ نظر آئیں گے۔ پھر ان کو بچہ کے ذریعے اپنا اور بچہ کا سلام عرض کروائیں اور جو بھی معلومات کرنا ہو وہ دریافت کریں، وہ تمام حالات درست وصاف صاف بیان کریں گے۔ سوال وجواب کا سلسلہ ختم کر کے بزرگ کا شکریہ ادا کر کے اور سلام عرض کر کے ان کو جانے کی اجازت دیں۔

# نفسیاتی امراض کا روحانی علاج

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## احساس کمتری

❶ ...... جو شخص احساس کمتری کا شکار ہو، اس کے لئے بہت ہی آسان علاج یہ ہے کہ وہ ہر وقت باوضو رہے۔ وضو اگر ٹوٹ جائے تو پھر وضو کر لے۔ چند دنوں کے بعد اس کو احساس کمتری کے مرض سے نجات مل جائے گی۔

❷ ...... جو شخص احساس کمتری کا شکار ہو اس کو چاہئے کہ نمازِ فجر، نمازِ ظہر اور نمازِ عشاء کے بعد چودہ (۱۴) مرتبہ "یَاسَلَامُ" پڑھنے کی عادت ڈالے۔ ان شاء اللہ چالیس (۴۰) دن میں احساس کمتری سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

❸ ...... جو شخص احساس کمتری کا شکار ہو۔ اس کے لئے بہت ہی آسان علاج یہ ہے کہ وہ ہر وقت باوضو رہے۔ وضو اگر ٹوٹ جائے تو پھر وضو کر لے۔ چند دنوں کے بعد اس کو احساس کمتری کے مرض سے نجات مل جائے گی۔

## رات کو خوف آنا

اگر کسی کو رات کو بہت خوف آتا ہو، اکیلے کمرے میں نہیں جا سکتا ہو تو یَاقَوِیُّ کی کثرت رکھے۔ ساتھ ہی ہر نماز کے بعد اول و آخر ایک ایک بار درود ابراھیمی اور ایک ایک بار آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر اپنے اوپر دم کیا کرے۔

## ذہن کام نہیں کرتا

اگر کسی کا ذہن کام نہیں کرتا ہو، جو کام کرتا ہو، وہ خراب ہو جاتا ہو تو روزانہ ایک تسبیح "لاحول ولا قوۃ الا باللہ" کی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔

## خیالاتِ فاسدہ ختم ہوں

اگر کسی شخص کو خیالات فاسدہ آتے ہوں یا بلاوجہ اداس رہتا ہو، تو اس آیت کو وفق کے ہر چہار طرف لکھ کر اپنے پاس رکھے اور اس آیت کا ورد کرے تو اس کے خیالاتِ باطلہ ختم ہوں گے۔

اِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ الْحَقِّ شَيْـًٔا ﴿٣٦﴾ (یونس: ۳۶)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶ | ۵۲۴۷۸۴ | ۱۰۷ | ۷۵۹۳ | ۱۸۳۹ |
| ۱۱۰ | ۷۵۹۱ | ۱۸۳۷ | ۱۶۵۹ | ۵۲۴۷۸۲ |
| ۱۸۳۰ | ۱۶۵۷ | ۵۲۴۷۸۵ | ۱۰۸ | ۷۵۸۹ |
| ۵۲۴۷۸۳ | ۱۰۶ | ۷۵۹۲ | ۱۸۳۸ | ۱۶۶۰ |
| ۷۵۹۰ | ۱۸۳۱ | ۱۶۵۸ | ۵۲۴۷۸۱ | ۱۰۹ |

## خوف دور ہو

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا ۪ وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿٦٤﴾ (یوسف: ۶۴) کو کثرت سے پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خوف کی کیفیت جاتی رہے گی۔ ترجمہ پر دھیان دیں۔

## اُداسی

اگر کوئی شخص اداسی میں مبتلا رہتا ہو تو اس کے لئے روحانی علاج یہ ہے کہ جمعہ کی شب میں عشاء کی نماز کے بعد سو (۱۰۰) مرتبہ سورۂ کوثر پڑھیں۔ تلاوت کے وقت ایک کٹورے یا طشت میں پانی اپنے سامنے رکھ لیں، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ دود شریف پڑھیں۔ عمل ختم ہو جانے پر دونوں ہاتھ کی انگلیاں پانی میں ڈبو لیں۔ پھر دونوں ہاتھ اپنے چہرے پر مل لیں۔ اس کے بعد اس پانی کو پی لیں۔ لگاتار چھ (۶) جمعراتوں تک یہ عمل کریں۔ خواتین ایام کے دوران عمل کو موقوف کر دیں۔ بعد میں چھ (۶) جمعراتوں کی تعداد پوری کریں۔ ان شاء اللہ اداسی اور افسردگی سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا۔ اور طبیعت میں شگفتگی پیدا ہو جائے گی۔

بقیہ (ص 24): ایک زمانہ تھا کہ عورت ان پڑھ تھی

گی تا کہ صبح تازہ دم ہو کے ملازمت کی ذمہ داری سنبھال سکے۔ ہسپتال، سکول، پولیس جیسی ضروری جگہوں پر تو عورت کا وجود نعمت سے کم نہیں مگر بلدیہ جیسے محکمے، پرائیویٹ اداروں کے استقبالیہ، شاپنگ مالز میں جینٹس پراڈکٹس شاپس اور اس جیسی لاتعداد جگہوں پر عورت کی موجودگی ہمارے مشرقی نظام کے لیے ایٹم بم ہے اور ہمارے اخلاقی نظام کا دیوالیہ نکالنے کے لیے کافی ہے۔ میری تحریر کئی لوگوں کے لیے تکلیف دہ ہو سکتی ہے مگر میں نے حقیقت لکھنے کی کوشش کی ہے۔ کچھ سمجھانے کی کوشش کی ہے۔ امید ہے کہیں بھی ضرب لگ گئی تو میری تحریر رائیگاں نہیں جائے گی۔

# ایک زمانہ تھا کہ عورت ان پڑھ تھی

## انتخاب: مولانا قاری ممتاز

بچوں کی کثیر تعداد، ساس سسر کے ساتھ ساتھ نندوں اور دیوروں کی کفالت اس کی ذمہ داریوں میں شامل تھی۔ اوپر سے ایک عجیب الفطرت مرد بطور مجازی خدا اسے برداشت کرنا پڑتا تھا۔

مگر اس سب کے باوجود وہ محفوظ تھی، پرسکون تھی اور ڈھلتی عمر کے ساتھ وہ ایک رہنما اور سرپنچ کے عہدے تک پہنچ جاتی تھی۔ بچوں پر حکم فیصلے سنانے کے علاوہ سارا دن گھرداری میں گزارنے والی کو محلے کی عورتوں کے علاوہ کسی سے تعلق نہ ہوتا تھا۔

پھر زمانہ جدید ہوا، عورت کو اپنے مقام کا احساس ہوا اور وہ آزاد ہونے لگی۔ سسرال تو بہت بعید، اسے خاوند کی خدمت بھی ایک بوجھ لگا اور پرائیویسی کے نام پر علیحدہ گھر کے مطالبات ہونے لگے۔

پھر اس دور میں دو بچوں کی ماں آشنا کے ساتھ فرار۔

عاشق کے کہنے پر اپنے بچوں کو قتل کرنے والی عورت۔

شوہر کے مظالم کی شکار عورت منظر عام پر آنے لگیں۔

پھر زمانے نے مزید ترقی کر لی اور اس سے بھی چند قدم آگے جا کر اب عورت مکمل آزاد ہے، تعلیم یافتہ ہے اور اپنی زندگی جی رہی ہے۔ ایک ایسا معاشرہ تشکیل دیا جا رہا ہے کہ عورت بینک، شاپنگ مال، آفس اور کئی ایسی جگہوں پر ملازمت کرتی دکھائی جا رہی ہے، جہاں اس کی موجودگی ہی سمجھ سے باہر ہے۔

خیر عورت کو ترقی کرنی چاہیے، ضرور کرنی چاہیے، ہم اس کے بلکل خلاف نہیں مگر عورت کی ایسی ترقی کا سب سے بڑا نقصان مرد کی تنزلی کی صورت میں ہو رہا ہے۔ جہاں کہیں ملازمتیں کھلتی ہیں، وہاں مرد کے پاس دکھانے کو صرف اپنی تعلیمی دستاویزات ہوتی ہیں جبکہ عورت کے پاس اور بہت کچھ۔ اور وہ ملازمت حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاتی ہے۔

نتیجہ...... مردوں کی اکثریت بے روزگار ہو رہی ہے۔

دوسرا سب سے بڑا نقصان یہ ہے کہ عورت جتنی زیادہ تعلیم یافتہ ہوتی جا رہی ہے، اس کے رشتے کا مقابل مرد تلاش کرنا اتنا مشکل ہوتا جا رہا ہے۔ کیونکہ مردوں کی اکثریت حد ماسٹر ڈگری، وہ بھی نارمل ایجوکیشن کے ساتھ کرنے کے بعد ملازمت ڈھونڈنے میں مگن ہو جاتی ہے۔

اب اس کا اگلا قدم یہ ہوگا کہ عورت ہی ملازمت کر کے گھر کی کفیل ہوا کرے گی جبکہ مرد مکمل فارغ یا پھر کسی چھوٹی موٹی ملازمت سے بس زندگی کو دھکا دینے کی ناکام کوشش کرتا ہوا نظر آئے گا۔

یہ تو بھلا ہو میڈیا کا جس نے ابھی سے مستقبل کی تیاری شروع کرا دی۔ ایک اشتہار میں ایک عورت اپنے دفتر سے وڈیو کال میں گھر بیٹھے بچے کو آ آ آں ں ں کی آواز نکال کر بچے کو منہ کھولنے کو کہتی ہے اور بچہ منہ کھولتا ہے تو اس بچے کا باپ اس کے منہ میں نوالہ ڈالتا ہے۔ ایک اشتہار میں گھر بیٹھی ماں اپنی جوان بیٹی کا انتظار کر رہی ہوتی ہے جو رات کے دس بج کر دس منٹ پر گھر پہنچتی ہے اور ماں کو چائے بنا کر دیتی ہے۔ ہر دوسرے اشتہار میں عورت بطور ملازم دکھائی جانے لگی ہے۔ جس کا بنیادی مقصد صرف یہی ہے کہ ملازمت کرنا اور گھر چلانا عورت کا کام ہے۔ مرد شاید صرف بچے سنبھالنے کے لیے رہ جائیں۔

عورت کی اس طرح کی آزادی ہمارے خاندانی نظام کے لیے بڑی خطرناک ہے۔ بچے کے گرنے پر ماں کا ''میں صدقے'' کہہ کر لپکنا...... بچے کی ہر آہٹ پر بے چین ہو جانے والی ماں...... بڑھتی عمر کے بچوں کے لیے فکرمند ماں...... وہ سب کی پسند ناپسند کا خیال کر کے ہانڈی پکانے والی ماں...... قصے کہانیاں اور لوری سنا کر سلانے والی ماں...... غلط کاموں پر ڈانٹنے اور چپلیں پھینک کر ڈرانے والی ماں...... اپنی اولاد کی پرورش میں گم صم رہنے والی اور اپنی ہی اولاد میں کیڑے نکالنے اور نکتہ چینیاں کر کے دل ہی دل میں خوش ہونے والی ماں...... اب اگلی نسل کو شاید نصیب ہی نہ ہو۔

کیونکہ سارا دن کی تھکی ہاری عورت رات کو کیا کیا کرے گی؟ بچے سنبھالے گی، گھر سنبھالے گی، شوہر سنبھالے گی یا رات کو آرام کرے (بقیہ ص 23)

# دکان یا کاروبار کی بندش ختم کرنے کے اعمال

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

## بند کاروبار یا دکان کا چلنا

اگر کسی کی دکان چلتی نہ ہو یا چل کر بند ہوگئی ہو یا فائدہ کم ہوگیا ہو، بندش لگ گئی ہو تو اس صورت میں دکان پر اس اسم ''یَاوَاجِدُ'' کو روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ چالیس (۴۰) دن تک پڑھیں۔ اگر ایک چلّے میں کام شروع نہ ہو تو دوسرا چلہ کریں۔ اس طرح تین چلّوں تک دکان بہت منافع دینے لگے گی۔ ان شاء اللہ، بندش کا خاتمہ ہوگا۔

## تین دن میں بند دکان چل پڑے

اگر دکان کی کاروباری بندش ہے تو عامل کو چاہئے کہ صرف تین (۳) دن اُس دکان میں جائے نماز اور مصلیٰ بچھا کر دو (۲) رکعت نماز صلوٰۃ الحاجت پڑھے اور بعد نماز کے چالیس (۴۰) مرتبہ سات سلام پڑھے اور چالیس (۴۰) مرتبہ چہل کاف پڑھ کر آخر میں اللہ سے دعا کرے۔ تیسرے دن دکان کے اثرات ان شاء اللہ ختم ہوں گے اور کاروبار چل پڑے گا۔

نوٹ: یہ عمل وہی عاملین کر سکتے ہیں جنہوں نے سات سلام اور چہل کاف کا باقاعدہ عمل کیا ہو۔ کسی صاحب اجازت عامل سے اجازتِ عملیات لی ہو۔

## کاروباری بندشیں ختم کرنے کے لیے

کاروباری بندشیں ختم کرنے کے لیے چالیس (۴۰) دن تک روزانہ کاروباری جگہ پر تین ہزار ایک سو پچیس (۳۱۲۵) مرتبہ ''یَاوَاجِدُ'' پڑھیں۔

## بندشِ کاروبار کے توڑ کے لئے

ذیشان نظامی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ بندش کاروبار کے توڑ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب، فائدہ مند اور نفع بخش ہے۔ اس مقصد کے لئے سوموار کو بوقت چاشت چار رکعت نماز نفل اس طریقہ سے ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورۃ الفاتحہ کے بعد سات مرتبہ سورۃ القریش پڑھیں۔ بعد از سلام پھیرنے کے ذیل کے نقش 2 عدد زعفران و عرقِ گلاب تیار کریں اور ان پر چاروں قل شریف گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھیں۔ اور اسمائے الٰہی ''یا جبار یا قھار یامتکبر یا اللہ'' پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھ کر پر دم کریں۔ اور آیت مبارکہ ''وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰۤى اَمْرِهٖ'' (یوسف:۲۱) تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ اور سورۃ القریش ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ایک نقش پر خوشبو لگا کر فریم کریں اور دوکان یا جائے تجارت میں دروازے کے عین سامنے والی دیوار پر لٹکا دیں اور دوسرے نقش کو پانی کی بوتل میں حل کرلیں اور اس پانی کو اکیس (۲۱) یوم تک بلا ناغہ دوکان یا جائے تجارت میں چھڑکائیں۔ پانی ہرگز زمین پر نہ گرے۔

ان شاء اللہ اس عمل کی بدولت تمام سحر جادو سفلی یا ناری کا خاتمہ جائے گا اور رزق میں بے حد اضافہ ہوجائے گا۔ انتہائی مجرب اور مفید عمل ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۷۵ | ۱۵۷۹ | ۱۵۸۲ | ۱۵۶۸ |
| ۱۵۸۱ | ۱۵۶۹ | ۱۵۷۴ | ۱۵۸۰ |
| ۱۵۷۰ | ۱۵۸۴ | ۱۵۷۷ | ۱۵۷۳ |
| ۱۵۷۸ | ۱۵۷۲ | ۱۵۷۱ | ۱۵۸۳ |

## ہر قسم کی کاروباری بندش کا حل

سات دن بعد از نمازِ فجر کاروباری جگہ کھڑے ہو کر سات بار سورۂ فلق اور سات بار سورۂ ناس پڑھ کر بند دروازے پھونک ماردیں۔ اور پھر وہاں سے کسی کنواں و تالاب یا دریا کے کنارے بیٹھ کر اکتالیس (۴۱) بار سورۂ فلق اور سورۂ ناس پڑھیں۔ اور پھر پانی میں دیکھتے ہوئے اپنے سر سے دونوں ہاتھوں سے جھاڑیں تاکہ سب اثرات پانی میں گر جائیں۔ اس عمل سے سخت ترین بندش بھی ختم ہوجاتی ہے۔

# نورانی پیالے

| | |
|---|---|
| Size: 10cm Round, Rs. 75/- | Size: 8cm Round, Rs. 50/- |
| Size: 16cm Round, Rs. 220/- | Size: 12cm Round, Rs. 100/- |

روحانی علاج میں استعمال ہونے والے خاص نورانی پیالے جن کو ہر کوئی استعمال کر کے فیض اٹھا سکتا ہے۔ کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہوتی۔ طریقۂ استعمال بھی بہت آسان۔ شرط صرف باوضو ہاتھ لگانا ہے۔ مختلف مقاصد کے لیے مختلف کلاموں کے نورانی پیالے مختلف سائزوں میں دستیاب ہیں۔ **زیادہ خریدنے پر خاص رعایت**

**طریقۂ استعمال:** پیالے میں پانی ڈال کر رات کو بسم اللہ پڑھ کر ڈھک کر رکھ دیں۔ صبح نہار منہ اور دن بھر وہ پانی استعمال کریں۔ اگر پانی چھڑکنا ہو تو چھڑک بھی سکتے ہیں۔ غسل ضروری ہو تو پیالے کے پانی کو غسل والے پانی میں ملا کر غسل بھی کیا جا سکتا ہے۔ پانی ہمیشہ ڈھک کر رکھیں۔ جب بھی ڈھک کر رکھیں، ہمیشہ بسم اللہ پڑھیں۔ بہتر ہے کہ روحانی معالج کی تجویز اور ھدایات کے مطابق استعمال کریں۔ پیالوں کے مختصر خواص درج ذیل ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیات شفا | ہر طرح کی بیماری کے علاج کیلئے۔ | سورۂ رحمٰن | جگہ پر رحمت، جنات سے نجات اور بڑی بیماری سے شفا۔ |
| سورۂ یٰسین | جادو سے نجات، حصول برکت اور گھر والوں کی آپس میں محبت۔ | چاروں قل | جگہ و مریض کی جادو، جنات، آسیب اور نظر بد سے نجات۔ |
| سورۂ مریم | حصول اولاد، بانجھ پن، خوشحالی، دولت اور ہر بیماری سے صحت کیلئے۔ | آیت الکرسی | جادو، جنات، خاص کر شیطانی نظر بد و اثرات ختم کرنے اور حفاظت کیلئے۔ |

نوٹ: پیالوں کی مکمل ورائٹی کے لیے اس لنک پر جائیں۔ مزید تفصیلات کے لیے رابطہ کریں۔ https://bit.ly/2PTx9RN



## روحانی دکان پر دستیاب پرنٹڈ تعویذات

عاملین ان تعویذات سے استفادہ کر سکتے ہیں اور روزمرہ روحانی علاج میں استعمال کر سکتے ہیں۔ ان تعویذات کی مکمل تفصیل **PDF** میں دی گئی ہے۔ جو کہ روحانی دکان سے بذریعہ وٹس ایپ یا ای میل حاصل کر سکتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| قرآنی تعویذات | قرآنی آیات | قرآنی سورتیں | قرآنی سورتیں و آیات |
| نورانی تعویذات | اسماء الحسنیٰ | درود شریف | نورانی |
| دیگر تمام تعویذات | بزرگانِ دین | فلیتے / بتیاں | لعینوں کے نام |
| | خالی خانے | نقوش | متفرق |

**PDF** حاصل کرنے کے لئے لنک پر جائیں۔

https://bit.ly/2QAOVta



## تعاویذات لکھنے کے لیے مختلف قسم کے کاغذ

روحانی علاج میں پہننے، جلانے، پینے، لگانے /لٹکانے، دبانے وغیرہ کے لیے مختلف قسم کے کاغذوں پر لکھا جاتا ہے۔ تفصیل درج ذیل ہے:

**روغنی:** پینے کے لیے۔ ان پر سے سیاہی مٹ کر پانی میں حل ہو جاتی ہے۔

**نیوز:** فلیتے/بتیوں/جسم پر مل کر جلانے والے اعمال کے لیے۔

**سفید:** پہننے، لگانے /لٹکانے، دبانے کے لیے۔

**بٹر پیپر:** پہننے کے لیے۔ یہ باریک کاغذ ہوتا ہے۔ بڑی سورتیں یا اعمال اس پر لکھ کر تعویذ بنایا جائے تو بہت چھوٹا بنتا ہے۔ بٹر پیپر دستے کی صورت میں دستیاب ہیں۔ یہ تمام قسم کے کاغذ وزن کے لحاظ سے (پاؤ، آدھ کلو، کلو یا زائد) دستیاب ہیں۔ روغنی کاغذ پیڈز کی شکل میں بھی دستیاب ہیں۔

تفصیل کیلئے لنک وزٹ کیجئے https://bit.ly/3fQdbSS

# لوح فتوحات عظیمہ

تحریر تحقیق: علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب

کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ آپ نے دل سے دعا مانگی ہو اور وہ قبول ہو گئی ہو۔ آپ کہیں گے ایسا، ایک بار نہیں کئی بار ہوا ہے کہ آپ نے خدا سے گڑگڑا کر کوئی مراد پوری ہونے کی آرزو کی اور پھر اسباب خود بخود ایسے پیدا ہوتے چلے گئے کہ آپ کی خواہش مجسم حقیقت بن گئی۔ ایسا ہونا بھی چاہیے۔ بحیثیت مسلمان خدا تعالیٰ پر ہمارا ایمان ہے کہ وہ ہم سب کی سنتا ہے۔ اور شہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے۔ دعا مسلمان کے لیے ایک بہت بڑا سہارا ہے جب انسان بالکل مایوس ہو جائے تو دعا ہی اسے مایوسی کی اتھاہ گہرائیوں سے نکال کر ایک نئے عزم اور حوصلے سے ہمکنار کرتی ہے۔ اسلامی نظام حیات میں قدم قدم پر خدا سے دعا مانگنے میں مطمئن اور کامیاب زندگی گزارنے کا راز پنہاں ہے۔ لیکن آپ فرد واحد نہیں ہیں جو مایوسی کے وقت خدا سے رجوع کرتے ہیں یا جس کے دل میں آرزوئیں اور خواہشات مچلتی رہتی ہیں۔ دنیا میں لاکھوں کروڑوں افراد مشکل وقت یا بیماری میں اللہ تعالیٰ سے رجوع کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کی سنتا ہے۔

خداوند تعالیٰ مسبب الاسباب ہے اس پُر آشوب دور میں سچے دل سے خدائے قدوس کو ہی چارہ ساز بناؤ۔ وہ ہی رحم کرے تو سب کچھ ہے۔ ہر شخص آرام کی زندگی بسر کرنے کا خواہش مند ہے مگر قدرت کے مقابلے پر کون غالب آ سکتا ہے۔ غیب سے امداد ہو تو سب مسائل حل ہوں۔ خدا کے خزانے بھرپور ہیں۔ وہی مدد فرمائے تو کام بنے اور کسی کے بس کا روگ نہیں ہے۔ اگر ہم خدائے قدوس کے حضور عاجزی و انکساری سے درخواست کریں تو اس ذات بابرکت کے لیے ذرا بھی مشکل نہیں ہے کہ وہ غیب کے خزانے اور فتوحات کے تمام دروازے کھول دے۔

قرآن پاک کی ایک عظیم سورۃ مبارکہ سورہ نصر میں حضور پُرنور حضرت محمد ﷺ کی فتوحات عظیمہ کی بشارت دی گئی ہے۔ اس عظیم سورۂ مبارکہ اور مقدس دعا سے لوح فتوحات عظیمہ تیار کرنے کا مجرب ولاثانی طریقہ تحریر کر رہا ہوں۔

امیر المومنین وساقی کوثر چشمہ صاف وشیریں، باب العلم مولا مشکل کشاء شیر خدا حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کے علم کا ادنیٰ سا کرشمہ ہے کہ اثرات وبرکات اس لوح میں پنہاں ہیں۔ خدائے بزرگ وبرتر کے حضور گڑ گڑا کر دعا مانگیں۔ خدا تعالیٰ اس لوح کی برکت سے آپ کو ہر مقصد میں کامیابی عطا فرمائے گا۔

یہ لوح مبارک ایک چلتا جادو ہے جس کے طلسماتی اثرات بہت قلیل مدت میں حامل لوح پر ظاہر ہوتے ہیں۔

1۔ حامل لوح پر فتوحات کے تمام دروازے کھل جاتے ہیں۔

2۔ جن کے لیے ترقی کے راستے معدوم ہو چکے ہیں اگر لوح پاس رکھیں تو ترقی کے تمام دروازے ان کے لیے کھلنے کے اسباب پیدا ہو جاتے ہیں۔

3۔ ایسے لوگ جن کی دنیا عزت نہیں کرتی، اگر لوح پاس رکھیں تو خاندان واقارب اور اپنے حلقہ احباب میں عزت وتوقیر بڑھ جاتی ہے۔ کیونکہ یہ لوح سریع العزت ہے۔

4۔ اگر کوئی بہو بیٹی لوح اپنے پاس رکھے تو خاوند مسخر ہو، اور سسرالی لوگوں کی آنکھوں کا تارا بنے، تمام لوگ اس کی عزت کریں۔

5۔ ہمہ قسم کی بندش اس لوح مبارکہ کی برکت سے کشادہ ہوتی ہے۔

6۔ اگر لڑکیوں کی شادی نہ ہوتی ہو، یا رشتہ کے پیغامات آ کر ختم ہو جاتے ہیں اور عمر بڑھتی جا رہی ہو تو اس لوح کی برکت سے جلد شادی، نکاح ونسبت کے اسباب پیدا ہو جاتے ہیں۔

7۔ کاروبار کی بندش ختم ہو کر رزق میں ترقی اور خیر وبرکت پیدا ہونے لگتی ہے۔

8۔ قرض کی واپسی، وصولی اور قرض جلد ادا ہونے کے اسباب پیدا ہوتے ہیں۔

9۔ مقدمات میں کامیابی اور بیرون ملک جانے کے اسباب پیدا ہوتے ہیں۔

10۔ حصول ملازمت میں کامیابی، حصول مراتب، حصول تسخیر خلائق غرضیکہ ہر طرح کی ناکامیاں، کامیابیوں میں تبدیل ہو جاتی ہیں۔

11۔ ہر شکست فتوحات میں بدل جاتی ہے۔ حتیٰ کہ حامل لوح تھوڑے ہی عرصہ میں عروج وکمال حاصل کر لیتا ہے۔

جو مومن بہن بھائی اس لوح کو تیار کر کے اپنے پاس رکھیں گے۔ اس لوح کے فیض وبرکات سے بہرہ ور ہوں گے اور اس کی قدر وقیمت ان پر ظاہر ہو گی اور وہ بھی میری طرح اس کی تعریف کریں گے۔

## طریقہ تیاری لوح

لوح تیار کرنے کا تفصیلاً طریقہ ایک مثال سے سمجھاتا ہوں، تاکہ ہر مومن بہن بھائی اسے تیار کر کے فائدہ عظیم حاصل کر سکے۔ اول بسم اللہ کے اعداد قمری نکالیں۔ دوم حروف کی تعداد، سوم نقاط کی تعداد تحریر کریں۔ تینوں تعدادوں کو جمع

کریں اور مجموعہ کو یاد رکھیں۔ پھر اول سورۂ مبارک نصر پارہ 30 کے اعداد قمری نکالیں۔ دوم حروف کی تعداد، سوم نقاط کی تعداد تحریر کریں۔ پھر جمع کریں اور مجموعہ کو یاد رکھیں۔ اب اول اس دعائے مقدسہ کے اعداد قمری نکالیں، دوم حروف کی تعداد، سوم نقاط کی تعداد تحریر کریں اور جمع کر کے جمع کر ک مجموعہ کو یاد رکھیں۔

اعداد بسم اللہ = ۷۸۶ تعداد حروف = ۱۹ تعداد نقاط = ۴ مجموعہ اول = ۸۰۹

اعداد سورہ نصر = ۶۱۲۴ تعداد حروف = ۸۰ تعداد نقاط = ۳۶

مجموعہ دوم = ۶۲۴۰

## دعائے فتوحات

اَللّٰھُمَّ یَافَتَّاحُ اِفْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ فَتْحِكَ یَافَتَّاحُ

ترجمہ: اے اللہ اے کھولنے والے، میرے لیے فتوحات کے دروازے کھول دے، اے فتح دینے والے۔

اعداد دعائے فتوحات = ۲۱۵۵ تعداد حروف = ۳۲ تعداد نقاط = ۲۰

مجموعہ سوم = ۲۲۰۷

اب تینوں مجموعوں کو جمع کر کے یاد رکھیں۔ مجموعہ اول = ۸۰۹ مجموعہ دوم = ۶۲۴۰ مجموعہ سوم = ۲۲۰۷ میزان اول = ۹۲۵۶

اب نام طالب معہ والدہ کے اعداد قمری نکالیں، مثلاً ظہیر احمد بن بلقیس کے لیے لوح فتوحات تیار کرنی ہے۔

ظہیر احمد بن بلقیسب کے اعداد = ۱۲۷۰ تعداد حروف = ۱۳

تعداد نقاط = ۸ مجموعہ = ۱۲۹۱

اب اس مجموعہ کو چار سے ضرب دیں۔ مثلاً ۱۲۹۱ x ۴ = ۵۱۶۴ یہ میزان دوم ہوئی۔ اب میزان دوم کے اعداد تفریق کریں۔

میزان اول = ۹۲۵۶ تفریق میزان دوم = ۵۱۶۴ باقی اعداد = ۴۰۹۲

ان باقی اعداد کو لوح کے خانہ اول میں تحریر کریں۔ اب ہر خانہ میں اعداد طالب ۱۲۹۱ کا اضافہ کرتے ہوئے لوح کے تمام خانہ پُر کریں۔ مثلاً خانہ اول کے اعداد = ۴۰۹۲۔ ان باقی اعداد کو لوح کے خانہ اول میں تحریر کریں۔ اب ہر خانہ میں اعداد طالب ۱۲۹۱ کا اضافہ کرتے ہوئے لوح کے تمام خانے پُر کریں۔ مثلاً خانہ اول کے اعداد = ۴۰۹۲ ہوں گے۔

اب خانہ دوم میں ۴۰۹۲ + ۱۲۹۱ = ۵۳۸۳ تحریر کریں۔ اب خانہ سوم میں، خانہ دوم کے اعداد میں طالب جمع کر کے تحریر کریں۔ اسی طرح ہر خانہ میں اعداد طالب کا اضافہ کرتے ہوئے تمام خانے پُر کریں۔ مثالی لوح ظہیر احمد بن بلقیس کے لیے یہ تیار ہوئی۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۲۹ | ۱۷۰۰۲ | ۲۰۸۷۵ | ۴۰۹۲ |
| ۱۹۵۸۴ | ۵۳۸۳ | ۱۱۸۳۸ | ۱۸۲۹۳ |
| ۶۶۷۴ | ۲۳۴۵۷ | ۱۴۴۲۰ | ۱۰۵۴۷ |
| ۱۵۷۱۱ | ۹۲۵۶ | ۷۹۶۵ | ۲۲۱۶۶ |

اپنے نام کے حروف اول سے اپنا ستارہ معلوم کریں بس اپنے ستارہ کے متعلقہ دن اسی ستارہ کی ساعت میں سفید کاغذ پر زعفرانی روشنائی جو ماالورد سے تیار کی گئی ہو، لوح تحریر کر کے تہہ کر لیں اور اپنے ستارہ کے منسوبی رنگ کا کاغذ یا ریشمی کپڑا الپیٹ کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھیں۔ ہر دن طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ بعد تک اسی ستارہ کی ساعت ہوتی ہے۔ اب روزانہ نماز فجر کے بعد صرف ایک تسبیح دعائے فتوحات پڑھ کر خدائے بزرگ و برتر کے حضور عجز و انکساری سے گڑگڑاتے ہوئے دعا کریں۔ ان شاء اللہ صدقہ معصومینؑ بہت جلد اپنے مقصد کو پاؤ گے۔ دعا پڑھتے ہوئے ترجمہ کو ذہن میں رکھیں۔ اپنے نام سے ستارہ معلوم کرنے کی جدول یہ ہے۔

## جدول

| ایام | کواکب | سرنام حروف | منسوبی رنگ |
|---|---|---|---|
| ہفتہ | زحل | اب ج د | سیاہ |
| جمعرات | مشتری | ھ و ز ح | سبز |
| منگل | مریخ | ط ی ک ل | سرخ |
| اتوار | شمس | م ن س ع | طلائی |
| جمعۃ المبارک | زہرہ | ف ص ق ر | نیلا و سبز |
| بدھ | عطارد | ش ت ث خ | فیروزی |
| سوموار | قمر | ذ ض ظ غ | سفید |

میں نے ہر بات وضاحت سے تحریر کر دی ہے۔ اگر پھر بھی کسی مومن کو سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ بھیج کر معلومات حاصل کر سکتا ہے۔

# غیبی مدد

کنول سہیل قریشی

مریم جائے نماز پر بیٹھی بہت رو رو کر اپنے رب سے رحم و کرم اور تھوڑا سا زندگی میں سکون کی دعا اپنے رب کائنات سے مانگ ہی رہی ہوتی ہے کہ اچانک سے اس کو اپنے پیچھے سے رونے کی آواز آنے لگتی ہے۔ مریم دل ہی دل میں سوچ رہی ہوتی ہے کہ یہ رو کون رہا ہے؟ مگر اس سے مریم کا دل بے چین سا ہو جاتا ہے۔ مریم روتے ہوئے انسان کو دیکھنے کیلئے پیچھے مڑ کر دیکھتی ہے تو سلمان روتا ہوا گھر میں داخل ہوتا ہے۔ مریم کا دل چھلنی سا ہو جاتا ہے۔ مریم سلمان کو روتا دیکھ کر پریشان ہو جاتی ہے اور کہتی ہے ''سلمان! ماما کی جان بیٹا! ادھر آؤ میرے پاس۔'' مریم جائے نماز پر ہی بیٹھی بہت ہی پیار سے سلمان کو اپنے پاس آنے کا کہتی ہے۔

سلمان بھاگتا ہوا مریم کے پاس آتا ہے۔ مریم سلمان کو اپنی گود میں اٹھا لیتی ہے اور اپنے سینے سے لگا کر کہتی ہے ''کیا ہوا میری جان! کیوں آپ کی آنکھوں سے موتی مانند آنسو بہہ رہے ہیں؟''

''ماما! آج پھر نعمان، وسیم اور کلاس کے سب اسٹوڈنٹس نے میرے پھٹے جوتوں کا مذاق بنایا اور میم نے بھی کہا کہ اگر کل تم نے ۳ ماہ کی فیس نہیں بھری تو کل سے نہیں آنا۔'' سلمان روتے روتے مریم کو بتاتا ہے۔

''ارے! تو کوئی بات نہیں۔ ماما آپ کو کل ہی نئے شوز اور یونیفارم اور ہاں، فیس بھی دے دیں گے اسکول میں۔ چلو اب ماما کی جان! یہ اتنے موٹے موٹے آنسوؤں کو صاف کرو۔'' مریم پیار سے سلمان کو سمجھتی ہے۔

''ماما! پکا ناں! کل چلیں گے ہم لینے سب چیزیں۔'' سلمان بہت ہی اداسی اور نم آنکھیں لیے مریم کو کہتا ہے۔

''ہاں میری جان! پکا۔'' مریم پیار سے کہتی ہے۔

''چلو، اب جلدی سے کمرے میں جاؤ اور بیٹھو، میں جلدی سے آتی ہوں۔'' مریم سلمان کو کمرے میں جانے کا کہہ کر جائے نماز اٹھاتی ہے اور جائے نماز صوفے پر رکھ کر سلمان کے کمرے کی طرف جاتی ہے۔

***

سلمان تو سو گیا۔ رات کے ۱۱ بجنے کو آئے ہیں اور یہ اب تک نہیں آئے۔ اللہ خیر کرے۔ سب ٹھیک ہی ہو بس! مریم سلمان کے سر پر ہاتھ رکھے ہوئے فکر میں سوچتی ہی ہے کہ اتنے میں دروازے بجنے کی آواز آتی ہے جسے سن کر مریم گھبرا سی جاتی ہے۔ مگر پھر بھی ہمت کر کے دروزے کی طرف جاتی اور کہتی ہے ''کون ہیں؟ نام بتائیں؟ کس سے ملنا ہے آپ کو؟'' مریم گھبراتے ہوئے دروزے کی طرف کھڑی پوچھتی ہے۔

''ارے! دروزاہ کھولو۔ میں ہوں، عمر۔''

''اچھا آپ ہیں۔'' مریم سکون کی لمبی سی سانس بھرتی ہے اور خوشی سے دروازہ کھولتی ہے۔

''آج کتنی دیر کر دی آپ نے۔ میں بہت پریشان ہو رہی تھی۔ آج اتنی دیر ہوگئی اور آپ آئے ہی نہیں اور فون بھی نہیں کیا آپ نے۔'' مریم عمر پر برسات کی طرح سوالات کی بوچھاڑ کر دیتی ہے۔ عمر صوفے پر آرام سے بیٹھتے ہوئے کہتا ہے ''جاؤ مریم! پہلے پانی لاؤ۔ پھر بتاتا ہوں سب کچھ۔''

''ارے ہاں! میں تو یہ بھول ہی گئی تھی۔ سوری! ابھی لاتی ہوں۔'' مریم فوراً باورچی خانے سے پانی لا کر عمر کو دیتی ہے۔

''اب بتائیں کیا ہوا تھا؟''

''ارے مریم! پریشان نہ ہوں۔ وہ دراصل میرے موبائل میں بیلنس نہیں تھا اور اتنے پیسے نہیں تھے کہ بیلنس پر خرچ کرتا۔ میرے پاس پیسے نہیں تھے، جب ہی وہاں سے پیدل آیا ہوں۔'' عمر بے بس ہو کر کہتا ہے۔

''اچھا! تو آپ کی بائیک کہاں گئی؟'' مریم حیرانی سے پوچھتی ہے۔

''وہ بائیک میں نے یوسف صاحب کو دے دی ہے اور اس کے پیسے قرضے کی قسط کیلئے دے دیے ہیں۔'' عمر پریشان ہو کر کہتا ہے۔

''اللہ سب ٹھیک کر دے گا۔ آپ فکر نہ کریں۔'' مریم پُرامید ہو کر کہتی ہے۔

’’واہ واہ مریم! تمہارا جواب نہیں ہے۔ پریشان نہ ہوں۔ سلمان کو فیس نہ دینے کی وجہ سے نکال رہے ہیں۔ بچہ کے لیے پیسے نہیں ہیں۔ قرض سر پر ہے۔ اس کی قسط نہیں جارہی۔ گھر میں فاقے کی نوبت ہے۔ گھر کا کرایہ الگ نہیں دیا اور تم کہتی ہو پریشان نہ ہوں۔ فیکٹری کے مالک نے مجھے آرڈر دیا اور عین وقت پر منع کر دیا۔ اب کیا کروں؟ تم پھر بھی کہو گی پریشان نہ ہوں۔‘‘ عمر طنزاً انداز میں یہ کہتے کہتے ذرا سا ہنستا ہے اور پھر سر پکڑ کر رونے لگ جاتا ہے۔

’’آج تھوڑی مشکل آئی ہے مگر جلدی چلی جائے گی۔ اللہ نے آزمائش میں ڈالا ہے تو وہ ہی نکالے گا۔ وہ ہمیں اکیلا نہیں چھوڑے گا۔ ہماری ساری دعائیں منتظر ہے اس کن فیکون کی۔ وہ ضرور فیکون فرمائے گا۔ بس ختم ہی ہونے والی ہے سب کی سب آزمائش۔‘‘ مریم عمر کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر پُرامید ہو کر سمجھاتی ہے۔

’’یار مریم! کیسے سمجھاؤں تمہیں؟ تم معصوم ہو بہت۔ تم اس دنیا کو نہیں جانتی۔ ابھی یہاں سکون سے کوئی امید پر نہیں زندہ رہ سکتا۔‘‘ عمر بہت اطمینان سے مریم کو کہتا ہے۔

’’مجھے اس کن فیکون پر پورا یقین ہے۔ وہ ہمیں ان سب سے نکالے گا۔‘‘ مریم عمر کو ہمت دیتی ہے اور پھر اپنے ہاتھوں سے سونے کی دو چوڑیاں اتار کر عمر کو دیتی ہے۔

’’اب یہ کیا ہے؟ مجھے نہیں لینی۔ ویسے ہی تمہارے سارے زیورات اس کام کیلیے بیچ دیے ہیں۔ اب یہ اور نہیں۔ یہ لے جاؤ۔ رکھو اور میرے لیے کھانا لگاؤ۔‘‘ عمر بات سمیٹتے ہوئے مریم کو بولتا ہے۔

مگر میری تو بات سنیے۔ میں تو صرف......‘‘ مریم اتنا ہی کہتی ہے کہ عمر بات کاٹتے ہوئے کہتا ہے ’’میں نے کہا ناں جاؤ تو جاؤ۔ اگر مگر کچھ نہیں بس۔ یہاں سے جاؤ۔ سکون لینے دو اب۔‘‘ عمر مریم کو غصہ کر کے بھیجتا ہے اور خود بھی اندر کمرے میں چلا جاتا ہے۔

*...........*...........*...........*

’’عمر مان ہی نہیں رہے۔ گھر کے سارے کام رکے ہوئے ہیں۔ سلمان کی فیس، گھر کا خرچہ اور سلمان کے جوتے۔ اے اللہ! میں کیا کروں؟ سب کچھ کیسے ہوگا؟ میں نے تیرا ہر حال میں شکر ادا کیا ہے مگر اب ہمت جواب دے رہی ہے۔ میں شکستہ حال ہوں۔ میرے اوپر رحم فرما۔ میری دعائیں سن۔ ان پر کن فیکون فرما۔ میرے گھر پر رحم کر میرے مالک۔‘‘ مریم قرآن شریف پڑھتے پڑھتے رو پڑتی ہے اور دعا مانگ ہی رہی ہوتی ہے کہ اتنے میں عمر کی آواز آتی ہے اور مریم قرآن شریف رکھ کر چلی جاتی ہے۔

*...........*...........*...........*...........*

’’میں آفس سے آتے آتے لیٹ ہو جاؤں گا۔ تم ٹینشن مت لینا اور آج کچھ کرتا ہوں سلمان کی فیس کا۔ کسی سے ادھار مانگتا ہوں۔‘‘ عمر یہ مریم کو کہتے کہتے گھر سے باہر چلا جاتا ہے۔

’’میں ایسا کرتی ہوں، سلمان کو برابر کے گھر میں تھوڑی دیر کیلیے چھوڑ دیتی ہوں اور خود بازار سے جلدی سے یہ چوڑیاں دے کر کچھ راشن اور گھر کا سامان لے آتی ہوں۔‘‘ مریم یہ سوچتے سوچتے اس پر عمل کرتی ہے اور بازار میں چوڑیوں کی منادی کر کے گھر پیسے لانے کیلیے دوکان سے نکل کر بس اسٹاپ تک آتی ہے، جہاں روڈ پر کچھ رش ہوتا ہے۔ مریم قریب جا کر دیکھتی ہے تو ایک بوڑھی عورت کا ایکسیڈنٹ ہو جاتا ہے۔ مریم یہ دیکھ کر کافی پریشان ہو جاتی ہے کیوں کہ سب جمع لوگ بس تماشا دیکھ رہے ہوتے ہیں، کوئی اسپتال نہیں لے کر جا رہا ہوتا۔ مریم یہ دیکھ کر رکشہ کرتی ہے اور عورت کو قریبی اسپتال میں لے جاتی ہے، جہاں عورت کا علاج ہوتا ہے۔

میڈم یہ لیں ان کا سامان اور آپ پلیز فارم اور بل بھر دیں، ساتھ ہی اپنا شناختی کارڈ بھی جمع کرا دیں۔ آپ کے مریض کو معمولی چوٹ آئی تھی۔ ان کی پٹی کر دی گئی ہے اور ان کو انجکشن دیا گیا ہے۔ کچھ گھنٹوں بعد ہی انھیں ہوش آ جائے گا۔ جب تک آپ بل دے دیں۔‘‘ نرس مریم کو یہ کہہ کر چلی جاتی ہے۔ **(جاری ہے)**

# دشمن سے متعلق روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## دشمن فرمانبردار ہوں ورنہ ذلیل و خوار ہوں

حکیم سید مزمل حسین نقشبندی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی شخص کے دشمن اسے جان سے مارنا چاہتے ہوں اور اسے ہلاکت کا خوف ہو تو سورۃ النحل کو ایک بیٹھک میں ایک آدمی یا کئی آدمی ایک سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن اس کے فرماں بردار ہوں گے اور اگر اطاعت نہ کی تو پریشان اور ذلیل و خوار ہوں گے۔

## دشمن تباہ ہو

جس وقت قمر برج عقرب میں ہو۔ حرف ''ز'' کو دوسو (۲۰۰) مرتبہ کتے کی ہڈی پر لکھ کر اور دشمن کا نام مع والدہ لکھ کر کسی ویران جگہ دفن کر دیں تو دشمن تباہ و برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کو دوست بنانا

حافظ جمیل احمد جمیل رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ ''بجہت عزیز ہونے نگاہ عام مع دشمناں کے'' اس طریقہ سے کام میں لائیں۔ چہار شنبہ کو اول ساعت میں مشک و زعفران سے لکھیں اور داہنے بازو میں باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عوام الناس مرد و زن و دشمنان قوی بھی دلی دوست، خیر اندیش ہو جاویں۔ وہ آیۃ شریفہ یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ صُمٌّۢ بُکۡمٌ عُمۡیٌ فَھُمۡ لَا یَرۡجِعُوۡنَ صُمٌّۢ بُکۡمٌ عُمۡیٌ فَھُمۡ لَا یَعۡقِلُوۡنَ۔ نام طالب فلاں بن/بنت فلاں نام مطلوب فلاں بن/بنت فلاں مسخر گردد۔

## مخالفین پر فتح

سورۂ فتح کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے اور اس کے دم شدہ پانی سے چہرہ دھو کر سخت سے سخت مخالفین کے سامنے بھی جائیں تو ان پر بھی آپ کو فتح نصیب ہوگی۔

## ظالم دشمن کو ہلاک کرنے کے لیے

ظالم دشمن کو ہلاک کرنے کے لیے اکتالیس (۴۱) دن ترکِ حیوانات کے ساتھ روزانہ گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ ''یَا مُمِیۡتُ'' پڑھیں۔

## دشمنوں کے لیے اللہ کافی ہو

جو شخص صبح و شام اس اسم (القادر) کو تین سو پانچ (۳۰۵) مرتبہ خلوص نیت سے پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے دشمنوں کے لیے خود کافی ہو جائے گا۔

## دشمنوں کی دشمنی سے محفوظ رہنا

دشمنوں کی دشمنی سے محفوظ رہنے کے لیے اور لوگوں کے قلوب کو مسخر کرنے کے لیے ہر جمعہ کو بعد نمازِ جمعہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ ''یَا مُنۡتَقِمُ'' پڑھے۔

## دشمن تباہ ہو

حرف ''ذ'' کا ایک منفی عمل عاملین سے منقول ہے۔ اس عمل کو فتویٰ حاصل کرنے کے بعد بہت مجبوری میں کرنا چاہئے۔ کچی اینٹ پر سات سو مرتبہ دو سطروں میں ''ذ'' لکھیں۔ درمیان میں دشمن کا نام مع والدہ لکھیں۔ پھر اس اینٹ کو بھٹے میں پکا کر کسی قبرستان میں دبا دیں۔ دشمن تباہ ہو جائے گا۔ یہ عمل اس وقت کریں جب چاند عقرب میں ہو۔

## دشمن سے نجات

سورۂ قریش بغیر درود شریف اور بسم اللہ کے، ایک سو بار وقتِ مقررہ پر پڑھیں اور پھر اول و آخر درود شریف پڑھ کر دعا مانگیں کہ اے اللہ! تمام دشمنوں سے چاہے وہ انسان ہوں یا جنات یا شیاطین، مجھے ہمیشہ کے لئے نجات عطا فرما۔

# باطنی تشخیص کا خاص عمل

ہدیہ: 3100 روپے

ایک ایسا عمل جس کا عامل بننے کے بعد مریض کی انگلی پکڑ کر مریض پر موجود ہر طرح کے بد اثرات کی تشخیص ہو جاتی ہے۔ مریض کے جسم کے جو حصے اور اعضاء روحانی اثرات سے متاثر ہوتے ہیں، ان کا بھی پتہ لگ جاتا ہے۔ عمل میں ترقی ہونے پر مریض کے کون سے اعضاء جسمانی طور پر متاثر ہیں، عامل یہ بھی بتا سکتا ہے۔ نیز کشف کی صلاحیت بھی پیدا ہو جاتی ہے اور عامل دور کے مریض کی بغیر کسی ظاہری اسباب کے تشخیص کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

روحانی تشخیص میں مہارت ایک روحانی معالج کے لیے بہت ضروری ہے۔ ایک ماہر روحانی معالج، روحانی تشخیص میں لازمی ماہر ہوتا ہے۔ روحانی معالجین اور عاملین کو زیادہ تر روحانی تشخیص میں مہارت نہیں ہوتی۔ ایسے تمام روحانی معالجین اور عاملین کے لیے ایک خاص عمل جس کو کرنے سے وہ اپنی اس کمی کو پورا کر سکتے ہیں اور اپنی شہرت میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ اس عمل کے چار درجے کے عمل کروائے جاتے ہیں۔ ہر درجے کا ھدیہ الگ ہے۔ درجہ اول کا ھدیہ اوپر درج ہے۔ یہ درجہ ہر مرد اور عورت، عامل و غیر عامل کر سکتا ہے۔ نمازی اور پرہیز گار لوگ جلد کامیاب ہوتے ہیں۔ درجہ دوم، سوم اور چہارم صرف عاملین اور صوفی حضرات ہی کر سکتے ہیں۔ ہر درجہ کرنے کے بعد صلاحیت میں بہت اضافہ ہو جاتا ہے۔ تیسرا اور چوتھا درجہ کرنے پر عامل یہ عمل آگے بھی سکھا سکتا ہے۔

ایسے روحانی معالجین، جو باطنی رابطہ کرنے کی صلاحیت رکھتے ہوں، وہ صرف اکیس (21) یوم کے عمل میں کامیاب ہو جاتے ہیں۔ عمومی چلّہ چالیس (40) یوم کا ہے۔ باطنی رابطے کی صلاحیت نہ ہونے والے روحانی معالجین کو اس عمل میں کامیاب ہونے میں زیادہ وقت لگتا ہے۔ ایک سے زائد چلّے بھی کرنا پڑتے ہیں۔



# نادعلی صغیر

ہدیہ 5100 روپے

روحانی اعمال میں نادعلی کا شمار ان اعمال میں ہوتا ہے، جن کو دنیا کے ہر جائز مقصد کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اس کا فیض پوری دنیا میں چلتا ہے۔ اس عمل کو دور کے سائل رمریض کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے اور یہ عمل کو ہر کوئی کر سکتا ہے۔ جو حضرات اس کے عامل بننا چاہیں، وہ بھی اجازت لے سکتے ہیں۔ جو سائل رمریض بغیر عامل بنے، کسی خاص مقصد کے لیے اس کی غیبی قوتوں کا تعاون چاہیں، وہ بھی اپنا مسئلہ تفصیل سے بتا کر اجازت لے سکتے ہیں۔

**فوائد: اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں۔ چند فوائد کا ذکر کیا جاتا ہے۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہر قسم جادو سے نجات | ہر قسم جنات سے نجات | ہر قسم نظرِ بد سے نجات | دشمن پر غلبہ اور نجات | ہر طرح کی حفاظت |
| ترقی رزق و حصول مال | غربت و افلاس سے نجات | شوہر بیوی کے معاملات | تسخیرِ خلائق | محبت رشادی کے معاملات |
| کامیابی کا حصول | بیماریوں کا علاج | ہر قسم مشکلات کا حل | ہر جائز حاجت کا حصول | اور بہت کچھ۔۔۔۔۔۔ |

**نوٹ**

1. نادعلی کبیر، نادعلی صغیر باموکل، نادعلی کبیر باموکل کے اعمال بھی کروائے جاتے ہیں۔
2. جو عامل اپنے شاگردوں کو اس عمل کو کروانا چاہیں، وہ بھی رابطہ کر سکتے ہیں۔

**رابطہ مولانا علی آفاق 0321-4168008**

## شائقین عملیات و عاملین کیلئے خوشخبری

### مفتی عرفان مدنی حفظہ اللہ کی صدری اعمال پر مشتمل کتاب

# اَلمُنجِیات فِی اَعمالِ آیۃِ النَّجَاۃ

نئی کتاب

چھپ کر منظرِ عام پر آ چکی۔ بلا مبالغہ کتاب کو قیمتی و نادر اعمال سے مزین کیا گیا ہے۔ یہ کتاب سورۂ طلاق کی آیت کے اعمال و تعویذات پر مشتمل ہے۔ اس آیت کو آیتِ نجات کا نام دیا گیا ہے۔ اس ایک آیت کے ایسے قیمتی اعمال و نقوش آپ کو کسی کتاب میں نہیں ملیں گے۔ کتاب کی فہرست سے آپ احباب کتاب کی اہمیت کا اندازہ کر سکیں گے۔

فہرست * آیتِ نجات کی زکوۃ کے طریقے * عملِ تشخیص * بیماری سمجھ نہ آتی ہو تو * عطر سے جنات کی حاضری * حصارِ قوی کا نایاب گنڈا * حصارِ نور ۹ * تعویذ خاص برائے حفاظتِ جن و انس * سینکڑوں جنات ہانڈی میں جلانے کا عمل * عاشق جنات بھگانے کا رقیہ * جادو جنات کو تالہ میں قید کرنے کا عمل * قے کے ذریعے جادو نکالنے کا عمل * قبیلۂ جنات جلانے کا عمل * جنات خاکستر کرنے کا عمل * گھر سے جنات بھگانے کا نایاب بخور * نظرِ بد جلانے کا عمل * نقشِ مربع ذوالکتابت ومن یتق اللہ * نقشِ مربع ذوالکتابت ومن یتوکل علی اللہ * آیتِ نجات کا نقشِ مثمن * آیتِ نجات کا نقشِ یازدہ * شفاءِ امراض کا مؤثر ترین عمل * گونگے بہرے پن کا علاج * کینسر کا شرطیہ علاج * اٹھراء کا کامیاب روحانی علاج * فتوحات کا کراماتی عمل * سال بھر تک رزق میں حیران کن برکت کا عمل * تسخیرِ دولت کا نوٹ بنانے کا عمل * دستِ غیب کا انتہائی آسان عمل * رزقِ بے گماں کا عمل * ترقی کاروبار کا عمل * اشیاء نہ بکتی ہوں تو * حصولِ روزگار کا مجرب عمل * وسعتِ رزق کا خاص الخاص عمل * قضائے حاجات کیلئے * تسخیرِ خلائق کا نقشِ مخمس * حصولِ علم میں کامیابی کا عمل * محبوب کو بے قرار کرنے کا نقش * ناجائز تعلقات ختم کرنے کا عمل * حصولِ اولاد کیلئے * حصولِ تقوی کیلئے * ڈر اور خوف کو بھگانے کیلئے * ٹریفک میں پھنس جائیں تو * مقدمات میں کامیابی کیلئے * ہشت سلام مع آیت نجات کے 28 فوائد * تعویذِ ہشت سلام مع آیتِ نجات * فتح نامہ مدور مع 50 فوائد

**کتاب لینے والے احباب کو کتاب مع اجازت نامہ کے ساتھ دی جائے گی۔**

**ہدیہ: 800 روپے (علاوہ ڈاک خرچ)**

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ
0323-4487877, 042-35410586
+maktabatulaarif
darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif@gmail.com
0332-4487877 +maktabatulaarif

# مجربات فیصل حمید نقشبندی صفدری

نئی کتاب — صفحات: 65

**قیمت: 2500 روپے — خاص اجازت کے ساتھ ہدیہ: 4500 روپے**

الحمدللہ اس کتاب کے تمام کے تمام عملیات میرے مجرب المجرب اور بارہا کے استعمال شدہ ہیں۔ ایک ایک عمل بار بار آزمودہ اور تجربہ کی کسوٹی پر کھرا ہے۔ جو آزمائے گا، فیض پائے گا۔ مجربات فیصل حمید جیسا کہ نام سے ظاہر ہے اس کتاب کو کتابی شکل میں عملیات کو لانے کیلئے میرا دل راضی نہ تھا کیونکہ یہ تمام عملیات رازِ صدری ہیں۔ ہر عمل بار بار کا مجرب ہے۔ ہر عمل ایک ہیرا تراشہ ہوا ہے۔

اس کتاب کو نااہل سے مخفی رکھیں تاکہ اس کتاب کے عملیات کا غلط استعمال نہ ہو گویا یہ کتاب ایک شمشیرِ بے نیام ہے۔

حب و دب، حاضرات بندش، رزق میں برکت، امتحان میں کامیابی، ساس، بہو کا جھگڑا الغرض ہر قسم کے وہ عملیات ہیں جو میرے روزمرہ کا معمول اور مجرب ہیں۔

* حاضراتِ یوش * حاضری اُبی کلب * عمل محبت بُدھو سُدھو * کسی سے کام لینا ہو * سانپ بچھو کو مارنا * عادتِ بد کو باندھنا * تباہی دُشمن * وسعتِ رزق * زبان بندی کرنا * محبت سریع * ہر قسم کی بندش کھولنا * مندرہ حضرت علیؓ * موہنی برائے تسخیر خلق * زبان عقل و نیند کی بندش * تسخیر و محبت * بغض و عداوت * امتحان میں کامیابی * خیر و شر ہر کام کے لیے * عمل بندش ہر قسم * حُبّ سریانی * حُبّ و تسخیر * مُحبت و حاضری مطلوب * تسخیر ہمزاد * جنات سے مار پڑوانا * مُحبت نوری * مُحبت کا بینظیر عمل * چڑیل بھگانے کا عمل * حاضری مطلوب مکرانی جن * خاتمہ بندش ہر قسم * حُبِّ قمر * وسعتِ رزق * سانپ بچھو کا علاج * نوکری میں زبان بندی افسران * سورۃ فاتحہ ہر کام * لوح تسخیر و فتوح * دشمن کو جوتے مارنا * استخارہ عجیبہ * برائے طلاق و عداوت * اُچاٹن دشمن * حاضری مطلوب * طلسم حُبّ * حُبّ الشّمس * حُبِّ نور عجیبہ * حُبّ سفلی * بندش ہر چیز * جس کو دیکھو وہی آپ کا * مکان کی بندش کھولنا * حاضری مطلوب * سر کے چکروں کا علاج * امتحان میں کامیابی * حُبّ بنگالی الائچی * عمل نامردی (صدری) * آسیب کا اثر * طلسمِ خاص حُبّ * حاضری موہنی دیوی * حُبّ گرہن

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ
0323-4487877, 042-35410586
+maktabatulaarif
darulamal.org/bookshop, maktabatulaarif@gmail.com
0332-4487877 +maktabatulaarif

# اعمال شر نمبر

اپریل 2021

قیمت: 100 روپے

کامیابیوں کے ریکارڈ توڑنے والے ماہنامہ خزینہ روحانیات کے اکیسویں خاص نمبر"اعمال شر نمبر" کو عاملین وعوام نے بے حد پسند کیا۔ آپ بھی اس خاص نمبر کو اپنی لائبریری کی زینت بنائیے۔ اس کی فہرست ملاحظہ فرمائیں۔

● مجرب اعمالِ شر ● عملیاتِ دشمن ● عاملین کے مجرب اعمالِ شر ● زبان بندی کے مجرب اعمال ● تعویذاتِ شر ● بغض، عدوات اور جدائی کے عملیات ● شر کے سفلی اعمال ● مجرب اعمالِ شر (کاش البرنی رحمۃ اللہ علیہ) ● سید سبطین حیدر شاہ گیلانی صاحب مدظلہ کے مجرب اعمالِ شر ● مجرب اعمالِ شر (فیصل حمید نقشبندی) ● استاذ العاملین حضرت مولانا حسن الہاشمیؒ کے مجرب اعمالِ شر ● شر کے مخفی ومجرب اعمال (حضرت غلام سرور شباب مدظلہ)

**3 عدد اعمال شر نمبر منگوانے پر 90 روپے ڈسکاؤنٹ حاصل کیجئے**

**3 خاص نمبروں کی قیمت: 300 روپے۔ رعایتی قیمت: 210 روپے**

ماہنامہ خزینۂ روحانیات دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان

khaiznaeruhaniyat khaiznaeruhaniyaat khazinaruhanyat

darulamal.org/magazines/ruhani, khazinaeruhaniyaat@gmail.com

0322-4773786, 042-35410586 +KhazinaeRuhaniyaat

# عطر تسخیر

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

قیمت: 330 روپے

شائقین تسخیرات کیلئے یہ خبر یقیناً باعث مسرت ہوگی کہ ان کی آرزوئے دیرینہ کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں ہماری کوششیں بار آور ہوئیں اور روحانی دکان دارالعمل چشتیہ کی جانب سے "**عطر تسخیر**" تیار کرنے کا مرحلہ مکمل ہوا۔ ایسے افراد جو کسی بھی وجہ سے محفل کی جان بنتے ہوں اور بار بار تنزلی کا شکار ہو جاتے ہوں، وہ اس خاص دم شدہ عطر سے تالیف قلوب، سنگدل محبوب کی تسخیر، تسخیر قلوب، قائم النکاح، دائمی دوستی ومحبت پیدا کرنا، حکمران کے دل میں اپنا رعب ڈالنا، گاہکوں میں اضافہ کرنا، لوگوں کی توجہ اپنی جانب مبذول کرنا، من پسند رشتے کا حصول، زوجین میں الفت، محبت وکشش پیدا کرنا، رجوع خلقت وغیرہ باآسانی کر سکتے ہیں۔ ایسے تمام افراد جن کا تعلق پبلک سے ہے مثلاً ڈاکٹرز، وکلاء، دوکاندار یا سیاستدان اگر اس روحانی عطر کو استعمال کریں تو تسخیر خلق ہوگی اور دوست، احباب، عزیز واقارب سے اچھے تعلقات اور رشتوں میں استحکام پیدا کرنے کیلئے یہ "**عطر تسخیر**" سریع التاثیر ہے۔

**شاگرد اور عاملین کیلئے رعایت**

**عاملین حضرات ہول سیل ریٹ پر منگوائیں**

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ

0346-4312272, 042-35410586

ruhanishop

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# عطر حفاظت

کوئی دعویٰ نہیں — کوئی وعدہ نہیں

قیمت 200 روپے

قرآنی آیات، اسماء الحسنیٰ، درود شریف اور عاملین کے مخصوص اعمال کا دم شدہ خاص حفاظت کا عطر، جس کو استعمال کرنے سے درج ذیل سے حفاظت ہوگی (ان شاء اللہ تعالیٰ)۔

* جنات * جادو * شیاطین * آسیب * جادوگر * نظر بد * حاسدوں کے شر * بم بلاسٹ * قتل وغارت * اغوا * سفر کے حادثات * ناگہانی آفات ومصائب * زمینی وآسمانی حادثات وغیرہ۔ عاملین حضرات کے لئے خاص تحفہ ہے۔

**شاگرد اور عاملین کیلئے رعایت**

ruhanishop 0346-4312272 042-35410586

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان

darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com

0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

# نقش گلاب و نقش چراغ

(2 نئے مجرب تعویذ)

1 نقشِ چراغ کا طلسماتی عمل جادو، بندش، سفلی عمل، رجعت کی کاٹ کیلئے سریع الاثر اور فوری کاٹ کرنے والا ہے۔ یہ ایک بزرگ کا بہت خاص عطیہ ہے جو وہ خود کیا کرتے تھے، روحانی معالجین کے لئے عظیم خزانہ ہے۔

2 نقشِ گلاب کا محبت میں تڑپا دینے والا عمل۔ اکثر عاملین حب کے کامیاب اور جلد اثر دکھانے والے اعمال کے طالب ہوتے ہیں۔ یہ عمل ایسے ہی عاملین وطالبین کے لئے ہے۔ اس کے دو خاص اعمال میں سے ایک انتہائی خاص عمل حب کا سمندری عمل ہے۔ یہ عمل سمندر کے کنارے بیٹھ کر کیا جاتا ہے، یہ عمل کنوز نادرہ میں بھی موجود ہے۔

یہ دو خاص نقوش کے پیڈ اسپیشلی کنوزِ نادرہ یعنی اعمالِ آیۃ الکرسی لینے والوں کے لئے ہیں۔ ایک پیڈ میں تقریباً **800** تعویذات ہیں۔ یہ پیڈ عاملین کی آسانی کے لئے بنائے گئے ہیں کیونکہ بار بار محنت ومشقت کر کے مخصوص انداز میں گلاب کا پھول اور چراغ بنا کر اس میں نقش لکھنا اور عبارات لکھنا انتہائی مشکل کام ہے۔ اس پیڈ کا فائدہ یہ ہوگا کہ عامل کو نقش لے کر صرف پُر کرنا ہوگا اور اپنے مقصد کی عبارات لکھنی ہوگی۔

نصف پیڈ کا ہدیہ: ~~500~~ 300 روپے

مکمل پیڈ کا ہدیہ: ~~800~~ 600 روپے

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ

0334-4312272, 042-35410586

ruhanishop

خاص خاص اعمال سیکھنے کیلئے تفصیل goo.gl/UVdyD7

